| نمبر | تاریخ | سیارگان | نظرات | وقت |
|---|---|---|---|---|
| 37 | 23 | شمس باقمر | مقابلہ | 11.10 |
| 38 | 23 | قمر بامشتری | مقابلہ | 15.19 |
| 39 | 23 | قمر بامریخ | تربیع | 17.42 |
| 40 | 24 | قمر باعطارد | مقابلہ | 02.01 |
| 41 | 24 | قمر بازہرہ | تثلیث | 06.35 |
| 42 | 25 | قمر بامریخ | تثلیث | 22.17 |
| 43 | 26 | قمر بازحل | مقابلہ | 00.15 |
| 44 | 260 | شمس بامشتری | قران | 12.04 |
| 45 | 26 | عطارد بامریخ | تربیع | 13.37 |
| 46 | 27 | قمر بازہرہ | تربیع | 09.47 |
| 47 | 27 | شمس باعطارد | قران | 14.46 |
| 48 | 27 | قمر بامشتری | تثلیث | 21.12 |
| 49 | 27 | قمر باعطارد | تثلیث | 21.53 |
| 50 | 28 | مریخ بازحل | تسدیس | 03.02 |
| 51 | 28 | عطارد بامشتری | قران | 03.58 |
| 52 | 29 | قمر بازہرہ | تسدیس | 13.48 |
| 53 | 29 | قمر باعطارد | تربیع | 20.14 |
| 54 | 30 | قمر بامشتری | تربیع | 00.42 |
| 55 | 30 | قمر بازحل | تثلیث | 05.49 |
| 56 | 30 | شمس باقمر | تربیع | 05.50 |
| 57 | 30 | قمر بامریخ | مقابلہ | 07.50 |

## دسمبر ۲۰۱۸ء

| نمبر | تاریخ | سیارگان | نظرات | وقت |
|---|---|---|---|---|
| 1 | 1 | قمر باعطارد | تسدیس | 20.05 |
| 2 | 2 | قمر بامشتری | تسدیس | 05.27 |
| 3 | 2 | قمر بازحل | تربیع | 10.15 |
| 4 | 2 | شمس باقمر | تسدیس | 14.02 |
| 5 | 3 | شمس بامریخ | تربیع | 06.05 |
| 6 | 4 | قمر بازہرہ | قران | 02.30 |
| 7 | 4 | قمر بازحل | تسدیس | 16.14 |
| 8 | 4 | قمر بامریخ | تثلیث | 22.55 |
| 9 | 6 | قمر باعطارد | قران | 03.24 |
| 10 | 6 | قمر بامشتری | قران | 20.02 |
| 11 | 7 | قمر بامریخ | تربیع | 09.42 |
| 12 | 7 | شمس باقمر | قران | 12.52 |
| 13 | 9 | قمر بازہرہ | تسدیس | 00.51 |
| 14 | 9 | زحل باقمر | قران | 10.40 |
| 15 | 9 | قمر بامریخ | تسدیس | 23.23 |
| 16 | 11 | قمر باعطارد | تسدیس | 02.09 |
| 17 | 11 | قمر بازہرہ | تربیع | 16.32 |
| 18 | 11 | قمر بامشتری | تسدیس | 20.05 |
| 19 | 12 | شمس باقمر | تسدیس | 23.07 |
| 20 | 13 | قمر باعطارد | تربیع | 19.10 |
| 21 | 14 | قمر بازہرہ | تثلیث | 09.41 |
| 22 | 14 | قمر بامشتری | تربیع | 10.15 |
| 23 | 14 | قمر بازحل | تسدیس | 13.03 |
| 24 | 15 | قمر بامریخ | قران | 07.50 |
| 25 | 15 | شمس باقمر | تربیع | 17.20 |
| 26 | 16 | قمر باعطارد | تثلیث | 12.19 |
| 27 | 16 | زہرہ بازحل | تسدیس | 19.58 |
| 28 | 16 | قمر بامشتری | تثلیث | 22.44 |
| 29 | 17 | قمر بازحل | تربیع | 00.52 |
| 30 | 18 | شمس باقمر | تثلیث | 07.58 |
| 31 | 19 | قمر بازحل | تثلیث | 08.58 |
| 32 | 19 | قمر بازہرہ | مقابلہ | 12.25 |
| 33 | 20 | قمر بامریخ | تسدیس | 06.13 |
| 34 | 21 | قمر باعطارد | مقابلہ | 11.13 |
| 35 | 21 | قمر بامشتری | مقابلہ | 12.07 |
| 36 | 21 | عطارد بامشتری | قران | 23.08 |
| 37 | 22 | قمر بامریخ | تربیع | 11.12 |
| 38 | 22 | شمس باقمر | مقابلہ | 23.20 |
| 39 | 23 | قمر بازحل | مقابلہ | 14.48 |
| 40 | 23 | قمر بازہرہ | تثلیث | 23.26 |
| 41 | 24 | قمر بامریخ | تثلیث | 14.08 |
| 42 | 25 | قمر بامشتری | تثلیث | 15.16 |
| 43 | 25 | قمر باعطارد | تثلیث | 22.37 |
| 44 | 26 | قمر بازہرہ | تربیع | 03.08 |
| 45 | 27 | شمس باقمر | تثلیث | 08.04 |
| 46 | 27 | قمر بامشتری | تربیع | 17.19 |
| 47 | 27 | قمر بازحل | تثلیث | 17.22 |
| 48 | 28 | قمر باعطارد | تربیع | 05.35 |
| 49 | 28 | قمر بازہرہ | تسدیس | 08.23 |
| 50 | 28 | قمر بامریخ | مقابلہ | 21.58 |
| 51 | 29 | شمس باقمر | تربیع | 15.05 |
| 52 | 29 | قمر بازحل | تربیع | 21.12 |
| 53 | 29 | قمر بامشتری | تسدیس | 21.31 |
| 54 | 300 | قمر باعطارد | تسدیس | 15.44 |

## علم کی پانچ قسمیں ہیں:

۱۔کیمیا: اس علم کے ذریعے نقصان کو کمال درجات تک پہنچایا جاسکتا ہے۔

۲۔لیمیا: اس علم میں علم ارضی، جفر، تکسیر، اعداد تبرکات اور طلسمات داخل ہیں۔

۳۔ہمیا: اس علم میں مداومت کرنے سے عزیمت اور دعوت حاصل ہوتی ہے۔جس سے سیاروں کا علم بھی حاصل ہوتا ہے۔

۴۔سیمیا: لوگوں کی نظر میں ایک خیالی صورت ہے جس کا خارج میں کوئی وجود نہیں ہے۔

۵۔برکلیا: جواہر ارضی کی ایک خاص صورت ہے جس کو امتزاج دینے سے ایک خاص فعل پیدا ہوتا ہے جو بہت ہی عجیب وغریب دکھائی دیتا ہے۔اس میں ستاروں کے ذریعے اسم بدوح کو محبت کے واسطے قلمی کے اوپر اعداد کے ساتھ لکھتے ہیں۔

# ایک نایاب تشخیص وتجویز


پیشکش: محمد اقبال عثمان میمن


بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

اللہ تعالیٰ دونوں جہان میں تجھ کو نیک بنائے۔ آمین اگر تجھ سے لوگ سوال کریں کہ بیماری کس دن ہوئی ہے تو تجھے چاہیے کہ بیمار کا نام، بیمار کی ماں کا نام اور اس دن کا نام ابجد کے حساب سے جمع کرو اور سات ۷ رسے طرح دو یعنی سات سات کم کرتے جاؤ۔ اگر ایک بچے تو سنیچر، دو باقی رہے تو اتوار، تین باقی رہے تو پیر، اگر چار باقی بچے تو منگل، اگر پانچ باقی رہے تو بدھ، اگر چھ بچے تو جمعرات اور سات باقی رہے تو جمعہ کے دن بیمار ہوا ہے۔ ابجد کا حساب یہ ہے۔

ابجد۔ ہوز۔ حطی۔ کلمن۔ سعفص۔ قرشت۔ ثخذ۔ ضظغ

| ز | و | ہ | د | ج | ب | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
| ن | م | ل | ک | ی | ط | ح |
| ۵۰ | ۴۰ | ۳۰ | ۲۰ | ۱۰ | ۹ | ۸ |
| ش | ر | ق | ص | ف | ع | س |
| ۳۰۰ | ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۹۰ | ۸۰ | ۷۰ | ۶۰ |
| غ | ظ | ض | ذ | خ | ث | ت |
| ۱۰۰۰ | ۹۰۰ | ۸۰۰ | ۷۰۰ | ۶۰۰ | ۵۰۰ | ۴۰۰ |

(۱) ہندی میں سنیچر کہتے ہیں۔ اس دن کی بادشاہی ستارہ زحل کی ہے، جو شخص اس دن میں بیمار ہوگا سات دن اس کے لیے گراں اور مشکل ہے اور اگر اس سے گزر جائے تو دو تین مہینہ تکلیف میں رہے گا۔ مرض کا آغاز یہ ہے کہ ایک دن جنگل میں گیا تھا اس وقت مادہ دیو کی نظر اس پر پڑ گئی۔ اس کے بعد ایک رات خواب میں ڈرا ہوا ہوگا۔

اس کی پہچان یہ ہے کہ اول سر اور پیٹ میں درد ہوگا اور سینہ بھاری معلوم ہوگا اور کپکپی کے ساتھ بخار آئے گا۔ کمر، پہلو اور مونڈھا درد کرے گا بلکہ کھڑے ہونے کی بھی طاقت نہیں رہے گی اور آنکھیں کھولنا مشکل ہو جائے گا۔ بھوک کم ہو جائے گی۔ پیاس بڑھ جائے گی۔ اگر علاج نہیں کرائے گا تو دن بدن بیماری بڑھتی جائے گی اور دبلا ہو جائے گا۔ چاہیے کہ کالا صدقہ کرے۔ کالی تل، ماش اور کالا کپڑا صدقہ کرے، اس تعویذ کو گلے میں باندھے اور ایک تعویذ پینے کے لیے دینا چاہیے۔ اللہ کے حکم سے ضرور شفا حاصل ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَاحَیُّ حِیْنَ لَاحَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَاحَیُّ۔ یَاقَیُّوْمُ یَاغَفَّارُ یَاغَفُوْرُ یَاغَفُوْرُ۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ بِحَقِّ یَا سُبُّوْحُ۔ (اطیر تحدید)

| ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۱۸ | ۱۳ | ۱۲ | ۲۳ |

(۲) ہندی میں اتوار کہتے ہیں۔ ستارہ شمس کی بادشاہی ہے۔ اگر کوئی شخص اس دن میں بیمار ہوتا ہے تو ایک روز اس کے لیے گراں ہے اور اس کے بعد ایک ہفتہ بیمار رہے گا۔ اس کی ابتداء یہ ہے کہ اول گھر کے صحن میں غسل کرے گا اور بادامی ہوئی کوئی چیز ضد کر کے کھائے گا۔ اس وقت ان سات بہنوں کی نظر اس پر پڑے گی جو دریا میں ہوگی۔ اس کی پہچان یہ ہے کہ پہلے اس کے پیٹ میں درد ہوگا اور تمام بدن سخت ہو جائے گا۔ اس کے بعد پیٹ گرم ہوگا۔

ستارہ عطارد کو ہے جو شخص اس دن میں بیمار ہوگا تیرہ دن اس پر گرانی اور سختی ہے۔ اس سے گزر جانے کے بعد ۴۵ دن بیمار رہے گا۔ بیماری کی ابتدا اس طرح ہوگی کہ غسل کر کے کوئی چیز منہ کر کے کھائے گا اسی وقت پریوں کی نظر اس پر پڑ جائے گی جس کی پہچان یہ ہے کہ شروع میں پیٹ میں درد ہوگا اس کے جگر اور تلی میں درد ہوگا بھوک کم پیاس زیادہ ہو جائے گا اور بخار آئے گا۔ سر میں درد ہوگا اور تمام بدن سخت ہو جائے گا۔

اس کو چاہیے کہ کالا صدقہ کرے۔ کالا کپڑے، کالا مرغ، دال اور تل صدقہ کرے۔ ایک تعویذ گلے میں باندھے اور ایک پینے کے لیے دیا جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ یَادَیَّانُ یَاسُلْطَانُ یَابُرْہَانُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بِحَقِّ یَاجِبْرَئِیْل

| ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۱۸ | ۱۳ | ۱۲ | ۲۳ |

(۶) ہندی میں ویروار کہتے ہیں۔ اس دن کا بادشاہ ستارہ مشتری ہے۔ جو شخص اس دن میں بیمار ہوگا اس کو سات دن تک گرانی محسوس ہوگی اس کے بعد سات دن تکلیف میں رہے گا۔ اس مرض کا آغاز اس طرح ہوگا کہ درخت کے نیچے گیا ہوگا اس جگہ پردیو کی نظر اس پر پڑ گئی ہوگی۔ اس کے بعد ایک رات خواب میں اس کو بلی کی صورت نظر آئی ہوگی۔

اس کی علامت یہ ہے کہ اس کا بدن ٹوٹتا ہوا محسوس ہوگا اور بہت زیادہ گرمی معلوم ہوگی۔ اس کو چاہیے کہ پیلے رنگ کا صدقہ کرے۔ خالص سونا، کپڑا، لکڑی زرد اور سات زرد پھول اور مرغ صدقہ کرے اور اس تعویذ کو گلے میں باندھے اور ایک پینے کو دے۔ ان شاء اللہ اس تعویذ سے اس کو شفا حاصل ہوگی۔ تعویذ کرم معظم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَاللّٰہُ مِنْ وَّرَآئِہِمْ مُّحِیْطٌ بَلْ ہُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَہُوَ حَوَالَیْنَا وَحِصَارٌ یَا مُحَمَّدُ رَسُوْلُ اللّٰہِ وَفَضْلِہٖ وَتَفْسَارٌ یَادَا بِحَقِّ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ

| ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۱۸ | ۱۳ | ۱۲ | ۲۳ |

(۷) ہندی میں شکروار کہتے ہیں۔ اس دن کا بادشاہ ستارہ زہرہ ہے جو شخص اس دن بیمار ہوگا ۱۳ دن اس پر گراں ہے کہ ایک دن جنگل میں گیا ہوگا طہارت کے واسطے، اسی وقت دیو کی نظر اس پر پڑ گئی ہوگی۔ جس کی علامت یہ ہے کہ اول اس کے سر میں درد ہوگا اس کے بعد پہلو میں درد ہوگا اور اس کا پورا بدن سخت ہو جائے گا۔ اور اس کو اپنے سایہ سے بھی خوف محسوس ہوگا۔ جتنی بھی دوا کرے گا مگر دن بدن بیماری بڑھتی جائے گی۔

اس کو سفید رنگ کا صدقہ کرنا چاہیے۔ جیسے چاول، کپڑا، مرغ وغیرہ سفید چیز صدقہ کرے۔ ایک تعویذ گلے میں باندھے اور ایک تعویذ اس کو پینے کے لیے دیا جائے، ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔

تعویذ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ۔ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَہُوَ حَسْبُہٗ ۔ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ ۔ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا

| ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۱۸ | ۱۳ | ۱۲ | ۲۳ |

تمام شد۔۔۔۔

# شرح دعائے حزب البحر

(ماخوذ: کتاب کمالات عزیزیہ) پیشکش از: محمد اقبال عثمان میمن ممبئی

اجل کامل اکمل کی مولفہ ہے جن کا نام شیخ نورالدین ابوالحسن علی بن عبداللہ المغربی الشاذلی الیمنی تھا اسکندریہ کے رہنے والے تھے وہاں کے بڑے بڑے بزرگوں نے آپ کی فیض صحبت سے فائدے اٹھائے ہیں اولیاء کبار اور مشائخ ذی اعتبار سے مشہور تھے۔ انوار کمالات سے سراسر معمور تھے ۶۵۶ھ میں آپ نے انتقال فرمایا اور مکہ معظمہ کے صحرا میں کہ پانی اس جگہ کا کھاری تھا مدفون ہوئے اور ببرکت وجود باجود آپ کے پانی اس جنگل کا میٹھا ہو گیا اور بعضے مورخین نے لکھا ہے کہ آپ مکہ میں مدفون ہوئے۔ شیخ ابوالحسن شاذلی ایک دفعہ قاہرہ میں تھے کہ حج کے دن قریب آگئے تو یاروں سے آپ نے فرمایا کہ غیب سے ہم کو اشارہ ہوا ہے کہ اس سال میں حج کریں جہاز تلاش کرو دوستوں نے ہر چند تلاش کیا کوئی جہاز حسب دل خواہ نہ پایا لیکن ایک جہاز بڈھے نصرانی کا ملا اس پر سوار ہو گئے جب لنگر اٹھایا اور قاہرہ کی عمارت سے آگے نکل گئے یک بیک ہوا مخالف چلنے لگی جہاز رک گیا ایک ہفتہ وہاں کھڑا رہا اس جگہ قاہرہ کے پہاڑ اور بلند عمارتیں سب نظر آتی تھیں جو لوگ بدعقیدہ تھے وہ طعنے دینے لگے کہ حضرت کہتے تھے کہ مجھکو حج کا حکم ہوا ہے زمانہ حج کا بہت قریب ہی ہے اور ہم ابھی یہیں پڑے ہیں اور ہوا مخالف چل رہی ہے شیخ علیہ الرحمہ کو اس کلام تشنیع آمیز سے نہایت ہی رنج وقلق ہوا لیکن قوت وبردباری سے صبر وتحمل کیا جب شیخ علیہ الرحمہ قیلولہ میں تھے تو اس دعا کا الہام ہوا اور حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا انہوں نے ارشاد کیا کہ اس دعائے حزب البحر کو پڑھو اور خداوند تعالیٰ کی قدرت کا تماشا دیکھو۔

فوراً چونک اٹھے اور اس دعا کو پڑھنا شروع کیا اور جہاز کے ناخدا کو بلا کر فرمایا کہ ،،علی برکۃ اللہ،، جہاز کا لنگر اٹھا دو۔ اس نے کہا حضرت اگر ہم لنگر اٹھائیں تو اسی وقت ہوا سامنے آئے اور ہمیں قاہرہ میں پہونچا دے گی۔ شیخ علیہ الرحمۃ نے فرمایا اپنے دل میں کسی قسم کا دوسہ نہ لا اور جو ہم کہتے ہیں اس پر عمل کر اور خداوند قدوس کی عجیب صنعت دیکھ لنگر اٹھانا تھا کہ اس زور سے ہوا موافق چلی کہ میخ سے جو رسی باندھی تھی جلدی کی وجہ سے اسے کاٹ ڈالا اور نہایت جلد اور آسانی سے بخیر وعافیت وسلامتی اپنے مقصد مبارک کو پہونچ گئے۔

بڈھے نصرانی کے دولڑکے تھے شیخ علیہ الرحمہ کی کرامت دیکھکر مسلمان ہو گئے اس واقعہ سے وہ نصرانی آزردہ خاطر ہوا پھر وہی بڈھا نصرانی رات کو خواب میں کیا دیکھتا ہے کہ شیخ علیہ الرحمہ ایک بہت بڑی جماعت کے ساتھ بہشت میں جارہے ہیں اور میرے دونوں فرزند بھی ہمراہ ہیں۔ اس نے چاہا کہ میں بھی اپنے فرزندوں کے ساتھ بہشت میں چلا جاؤں فرشتوں نے اس کو فوراً جھڑک دیا اور کہا کہ تو بہشت میں نہیں جاسکتا کیونکہ تو ان کے دین کا نہیں ہے فجر کو جب سو کر اٹھا رات کے خواب سے اس قدر عبرت ہوئی اور خدا تعالیٰ نے اس کو ہدایت دی کلمہ اسلام پڑھا اور مسلمان ہو گیا اور رفتہ رفتہ یہ نوبت ہوئی کہ وہ صاحب مقامات عالیہ ہو گیا اور اس کے اطراف کے لوگ اس سے فیض طلب کرنے لگے۔ پڑھنے والے کو چاہیے کہ جو فقرہ اپنے مطلب کے موافق وہ تلاوت بار بار کر کے ستر دفعہ یا سات دفعہ یا تین دفعہ غرض جس قدر اس کا نفس منشرح ہو یا اس کے ساتھ کوئی اسم یا آیت شریف حسب مطلب اپنے پڑھے بعد اس کے حزب کو تمام کرے اور نہایت عاجزی وزاری سے خداوند قدوس کی بارگاہ میں دست بدعا ہو بہت جلد اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

شرح حزب البحر میں لکھے ہیں، بیان کرتے ہیں تاکہ ظاہر ہو کہ کونسا کلمہ کس مطلب کی صلاحیت رکھتا ہے۔

يَا عَلِيُّ يَا عَظِيمُ يَا عَلِيمُ اَنْتَ رَبِّي وَ عِلْمُكَ حَسْبِي فَنِعْمَ الرَّبُّ رَبِّي وَنِعْمَ الْحَسْبُ حَسْبِي تَنْصُرُ مَنْ تَشَاءُ وَاَنْتَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ۔

جاننا چاہیے کہ فقرہ جمالی ہے اس وجہ سے کہ صورت مثالیہ جو اس فقرہ سے نکلتی ہے وہ مناسبت رکھتی ہے نفسوں کی درستی اور تربیت کرنے میں یہ فقرہ اس امر کی صلاحیت رکھتا ہے کہ جو بادشاہ یا رئیس یہ چاہے کہ اسکی رعیت یا اس کے متعلقین اس سے موافق اور تابعدار ہوں اور مخالفت نہ کریں بلکہ محبت کریں اور خدا تعالیٰ غیب سے کام بنادے تو اس کو چاہیے کہ اس فقرہ کی کثرت سے مواظبت کریں اور اللہ تعالیٰ پر بھروسہ رکھیں۔

نَسْئَلُكَ الْعِصْمَةَ فِي الْحَرَكَاتِ وَالسَّكَنَاتِ وَالْكَلِمَاتِ وَالْاِرَادَاتِ وَاللَّحَظَاتِ وَالْخَطَرَاتِ مِنَ الشُّكُوْكِ وَالظُّنُوْنِ وَالْاَوْهَامِ السَّاتِرَةِ لِلْقُلُوْبِ عَنْ مُطَالَعَةِ الْغُيُوْبِ۔

جو شخص اچھے حال سے برے حال میں مبتلا ہو گیا ہو جیسے اسراف یا فسق لہو یا نامردی یا عاجزی یا نفس امارہ نے اس کو پریشان کر دیا ہو اس کے واسطے یہ فقرہ بہت ہی مناسب ہے اسکو لائق ہے کہ بہت کثرت سے اس فقرے کی تلاوت کرے خداوند تعالیٰ اسے ان بلاؤں سے نجات دلائے گا۔

فَقَدِ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُوْنَ وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِيْدًا ۔ وَاِذْ يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ مَّا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗۤ اِلَّا غُرُوْرًا۔

یہ آیت قصہ احزاب میں نازل ہوئی تھی؛ جس وقت کافروں نے مسلمانوں کا محاصرہ کر لیا تھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خندق کو کھدوا کر بطور قلعہ بنوایا تھا اور رسد بند ہو گئی تھی اور نہایت سخت حالت پیش آئی تھی، مومن اللہ تعالیٰ کے وعدے کو سچا اور مضبوط جانتے تھے، مگر وہم او رخیال ان کی اطاعت نہ کرتے تھے اور مغلوبیت کے سببوں کی جہت سے غلبہ کا وعدہ اطمینان میسر نہ ہوتا تھا اور منافق طعنے دیتے تھے اور جو نہ کہنا تھا کہتے تھے، فوراً اللہ تعالیٰ کی مدد پہونچی اور ایسی ہوا چلنے لگی کہ کافروں کا حال پریشان ہو گیا اور مسلمانوں کی فتح ہو گئی اور اس ہوا کے سبب سے وہ بلا دور ہو گئی اور مصیبت جاتی رہی۔ شیخ علیہ الرحمہ کو ان آیتوں کی تلاوت کرنے سے دو چیزیں مقصود ہیں، ایک تو یہ کہ سوال کرنے والے اور پناہ طلب کرنے والے کو یہ ادب چاہیے کہ جو حالت مطلوب ہو یا جس سے نفرت ہو اپنی پیش نظر کر کے اسے یاد کرے اپنے سوال یا پناہ کے وقت تا کہ ہمت اس حالت کو پہنچے اور دعا کی تاثیر میں ہمت کو بہت دخل ہے کیونکہ حدیث شریف میں آیا ہے:

واذکر بالسداد سداد السھم و بالھدایۃ ھدایۃ الطریق

تو شیخ علیہ الرحمہ اس قصہ کے ضمن میں مستحضر کرتا ہے۔ اپنے دوستوں کے دل کی پریشانی اور اپنے طریقوں کے منافقوں کا طعنہ اور اس حالت پریشانی سے بھاگتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے التجا کرتا ہے یہی وجہ ہے کہ انبیاء کی سرگزشت ان کی قوم کے ساتھ اہل ارشاد کے احوال کو یاد دلاتی ہے۔

دوسرا مقصود یہ ہے کہ اس قصہ کے ضمن میں شیخ علیہ الرحمہ اپنی امیدوں کو قوت دیتا ہے اور اچھے خیالوں کے تاروں کی رسی بنتا ہے گویا یوں کہتا ہے کہ جو حالت پیش آئی ہے ایسی ہی ہمارے سردار حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو پیش آئی تھی اور ارحم الراحمین نے اپنے کرم سے اس کا تدارک کر دیا تھا اس وجہ سے مجھے امید قوی ہے کہ اسی طرح میری دستگیری فرمادے کیونکہ حدیث شریف میں آیا ہے۔

حسن الظن باللہ افضل الاعمال یعنی اللہ تعالیٰ سے حسن رکھنا سب عملوں سے افضل ہے تو جان لینا چاہیے کہ یہ فقرہ دو باتوں کی صلاحیت رکھتا ہے ایک یہ کہ کوئی شخص آزردہ اور پریشان ہو یا نفس کے توہمات سے اور خطرات کے ہجوموں نے گھیر رکھا ہو اور اس کا علاج چاہے تو اس فقرہ کو اوپر کے فقرہ - نسئلك - سے ملا کر بہت کثرت سے پڑھے یا کوئی شیخ یا رئیس یا صاحب عزت ہو اور اس کو کوئی حادثہ پیش آئے کہ اس کے دوست موافق یا دشمن منافق اس کی شان میں قیل وقال کریں اور وہ اس کا تدارک چاہے تو اس فقرہ کو - فَثَبِّتْنَا وَانْصُرْنَا - کے فقرہ جو آگے آتا ہے ملا کر پڑھنے میں بہت مبالغہ کرے جب لفظ - شَيْئًا - پڑھے تو صورت دوستوں کی اور ان کی گفتگو کو یاد کر اور ہاتھ سے اشارہ ابطال کرے اور جب - وَاِذْ يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ مَّا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗۤ اِلَّا غُرُوْرًا. تک تلاوت کرے دشمنوں کی صورت اور ان کے مجادلہ کا خیال اور ردو ابطال کرے۔

فَثَبِّتْنَا وَانْصُرْنَا وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ النَّارَ لِاِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الْجِبَالَ وَالْحَدِيْدَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الرِّيْحَ وَالشَّيٰطِيْنَ وَالْجِنَّ لِسُلَيْمَانَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ بَحْرٍ هُوَ لَكَ فِي الْاَرْضِ وَ السَّمَاۤءِ وَالْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ وَبَحْرَ الدُّنْيَا وَبَحْرَ الْاٰخِرَةِ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ شَيْءٍ يَّا مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ

اگر چہ اس دعا کے الہام ہونے کا سبب دریا کا قصہ ہے لیکن؛ جائز ہے کہ دریا سے ارادہ کریں نشاۃ کلیہ کا جو افراد مختلفۃ الآثار پر مشتمل ہے یا ارادہ کریں اس کام کا کہ بہت فعلوں پر موقوف ہو اس واسطے شیخ علیہ الرحمہ دعا کے آخر میں لکھتے ہیں "وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ" پس دعا پڑھنے والے کو چاہیے کہ جب "وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ" کہے تو اپنی مراد کا دل میں خیال کرے اور کسی کی دشمنوں سے لڑائی واقع ہو اور ہر ایک اپنی طاقت کے موافق عداوت اور دشمنی کرے اور ہمت کی کوشش سے ایک دوسرے پر غلبہ چاہے یا کوئی کام اٹک گیا ہو اور اس کی تدبیر سے عاجز ہو یا کوئی کام ہو، یا ایسی سخت بیماری ہو جس کے علاج سے طبیبوں نے جواب دیدیا ہو تو یہ فقرہ اس کی صلاحیت رکھتا ہے کہ اس کی کثرت سے تلاوت کرے بہت تلاوت کرنے سے ایسا لطیفہ غیبیہ ظہور میں آئے گا کہ وہ کام بن جائیں گے اور پڑھنے والا نہیں جانے گا کہ یہ کام کیونکر ہو گیا۔

كٓهٰيٰعٓصٓ. اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ وَافْتَحْ لَنَا. فَاِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ وَاغْفِرْ لَنَا. فَاِنَّكَ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ وَارْحَمْنَا. فَاِنَّكَ خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ وَارْزُقْنَا. فَاِنَّكَ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ وَاحْفَظْنَا. فَاِنَّكَ خَيْرُ الْحٰفِظِيْنَ وَاهْدِنَا وَنَجِّنَا مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ.

یہ فقرہ گویا صورت سعادت زہرہ کی ہے اور اس پر زیادتی کرنے والی کوئی شئی نہیں سوائے طبیعت زہرہ کے جو شیخ علیہ الرحمہ کے مزاج میں مستتر یعنی چھپی ہوئی ہے اس مقام پر جان لینا چاہیے کہ الہامات عالیہ جو کاملوں پر نازل ہوتی ہیں وہ بعض بعض ستاروں کے خواص سے ملے ہوئے ہوتے ہیں چنانچہ انجیل میں ایک قصہ مذکور ہے کہ اس کا خلاصہ یہ ہے کہ عبادت گاہوں میں اچھے آدمی کبوتر بیچتے تھے غیرت الٰہی جوش میں آئی اور حضرت عیسٰی علیہ السلام کے نفس کو خداوند تعالیٰ نے اپنا ہاتھ کیا اور یہ سبب پیدا کیا کہ حضرت عیسٰی علیہ السلام نے کوشش کر کے گدھا منگایا اور آپ اس پر سوار ہوئے اور آپ کے حواری آپ کے رکاب میں تھے اور بچوں پڑھو کہتے ہوئے چلے اور ان عبادت گاہوں میں پہونچے اور ان کبوتر فروشوں کو بہت جھڑکا اور ملامت کی یہاں تک کہ اس گروہ پر ہیبت الٰہی غالب ہوئی اور وہ اس کام سے

بازآئے اور بعضے بھاگ گئے یہ ایک بہت بڑا واقعہ عظیم ہو گذرا ہے کہ پہلے نبیوں نے اس کی بشارت دی تھی اور را کب حمار اپنے کلام میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کنایۃً کہتے تھے تو سمجھ لینا چاہیے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مزاج میں ستارہ مشتری جو برج حوت میں ہے مستتر یعنی پوشیدہ تھا اور یہ صورت اس ستارہ مشتری سے بہت مناسبت رکھتی ہے گویا کواکب کے دفتر میں فرشتوں کے دفتروں میں سے لکھا گیا تھا کہ منسوبات مشتری سے برج حوت میں ہے ایک شخص امر الٰہی کا ٹھکانہ اور عنایت الٰہی کہ ہاتھوں میں سے ایک ہاتھ ہوگا جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر داعیہ نازل ہوا تو اپنے ساتھ لیا اس مشتری کی تمام صورت کو اور صدق کی نہایت ہے جیسے آئینہ کے صدق کی نہایت یہ ہے کہ دیکھنے والے کی تمام صورت بے کم وکاست اس میں نظر آئے علیٰ ہذ القیاس اس دعا میں کہ مزاج روحانیہ سے ہے تمام سعادت زہرہ کی ظاہر ہوئی کہ آپ ہی چمکنا اور محبت اور مہربانی میں لوگوں کا مرجع ہونا اور اٹکے ہوئے کام نکل آئے کہ انتظاری کا رنج نہ اٹھانا پڑے اور گناہ دور ہوتے اور آلودگیاں اور ناپاکیاں زائل ہوئیں اور رحمت الٰہی اور رزق کی کشائش اور حفاظت اور ہدایت اس مقام کے شعبدے ہیں اور یہ بات یاد رکھنے قابل ہے کہ جب عمل پڑھنے والا ایک کلمہ کو بار بار کثرت سے پڑھتا ہے تو اس کلمہ سے ایک حقیقت مثالیہ اس کے مطلب کے مطابق جوش زن ہوتی ہے اور پڑھنے والے میں ایک حلاوت پیدا ہوجاتی ہے اور یہ صورت عمل مقبول ہونے کی علامت ہے اس حالت کا لحاظ رکھنا چاہیئے جب خداوند تعالیٰ اپنے کرم سے یہ صورت پیدا کرے تو اسوقت بہت عجزوزاری وانکساری وگڑگڑا کر عجز والحاح زیادہ کرے جسقدر زیادہ کریگا اسی قدر مقبولیت کے قریب ہے پس یہ فقرہ مشتمل ہے۔ سعادت زہرہ پر تو واسطے ترقی پھلوں اور درختوں اور کھیتی کے اس فقرہ کو آٹھ خانے کے نقش میں تکسیر کرے تاکہ سعادت مشتری بھی شامل ہوجائے او ر ایک لکڑی کی تختی پر خط جلی میں لکھ کر کھیت یا باغ میں کسی اونچی جگہ لٹکادے اگر کسی درخت میں پھل کم آتے ہوں اور چاہے کہ زیادہ پھلے تو اس نقش کو اسی درخت کے پھل کے عرق سے لکھ کر اس درخت میں لٹکادے اور واسطے خوبصورت اولاد ہونے اور کسی شخص کے مہربان ہونے کے لئے یا لوگوں میں عزت زیادہ ہونے کے لئے مشک وزعفران گلاب سے کاغذ پر لکھ کر سر پر باندھیں اس عورت کے واسطے جس کے یہاں اولاد خوبصورت ہونی چاہتا ہو تو اس فقرہ کو نقش مخمس میں بھرے مگر " اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ وَافْتَحْ لَنَا ۔ فَاِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ وَاغْفِرْلَنَا ۔ فَاِنَّكَ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ وَارْحَمْنَا ۔ فَاِنَّكَ خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ وَارْزُقْنَا ۔ " تک مشک وزعفران سے لکھ کر عورت کے گلے میں باندھے۔

وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِيْ عِلْمِكَ وَانْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَائِنِ رَحْمَتِكَ وَاحْمِلْنَا بِهَا حَمْلَ الْكَرَامَةِ وَمَعَ السَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ فِي الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۔

یہ فقرہ اسکی صلاحیت رکھتا ہے کہ اس کی کثرت تلاوت سے لطیفہ غیبی ہر وقت اور ہر مکان میں جہاں سے اسے گمان نہ ہو اس کو پہونچے اور اس کے بہت پڑھنے سے دشمنوں پر فتحیابی ہو اور آفتیں مصیبتیں دور ہوں اگر کوئی چاہے کہ مجھے غیب سے رزق ملے تو اس کو مناسب ہے کہ اس فقرہ کو ستر مرتبہ پڑھے بعد اس کے چودہ دفعہ، یا وہاب، اور تین بار حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ ۔ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ۔

پھر دعا ختم کرے اسی طرح معمول رکھے اور اگر فراست اور دل کا حال معلوم کرنا مطلوب ہو تو چودہ بار "يَا عَلِيْمُ يَا مُعِيْنُ يَا خَبِيْرُ"

اور تین بار "وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ" اور اگر ظہور آثار دعا اور ترقی مدنظر ہو تو اس فقرہ کو ستر دفعہ پڑھ کر چودہ دفعہ، یا مجیب،، پھر تین دفعہ یہ دعا پڑھے۔

"وَيَسْتَجِيْبُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَيَزِيْدُهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ" اس کے بعد دعا ختم کرے:

اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ لَنَا اُمُوْرَنَا. مَعَ الرَّاحَةِ لِقُلُوْبِنَا وَاَبْدَانِنَا وَالسَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ فِيْ دِيْنِنَا وَدُنْيَانَا وَكُنْ صَاحِبَنَا فِيْ سَفَرِنَا وَخَلِيْفَةً فِيْ اَهْلِنَا وَاطْمِسْ عَلٰى وُجُوْهِ. اَعْدَائِنَا وَامْسَخْهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ. فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ الْمُضِيَّ وَلَا الْمَجِيْءَ اِلَيْنَا وَلَوْ نَشَآءُ لَطَمَسْنَا عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ. وَلَوْ نَشَآءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ.

یہ فقرہ ایسا ہے کہ جو کوئی اس کو پڑھے پھر جس امر کی طرف متوجہ ہو وہ غیب سے آسان ہو جائے گا۔ ہر کام کے واسطے اس فقرہ کو ایک ہزار ایک بار پڑھے اور اگر کسی مجلس میں مسائل میں سے کسی مسئلہ میں یا دنیا کے قضیوں میں سے کسی قضیہ میں خصومت واقع ہو اور حق اس پڑھنے والے کی بابت ہو اور مقابلہ والا چرب زبانی اور دلیری سے غلبہ حاصل کرنا چاہتا ہو تو تین بار پڑھے۔

وَاطْمِسْ عَلٰى وُجُوْهِ. اَعْدَائِنَا وَامْسَخْهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ. فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ الْمُضِيَّ وَلَا الْمَجِيْءَ اِلَيْنَا وَلَوْ نَشَآءُ لَطَمَسْنَا عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ. وَلَوْ نَشَآءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ۔ تک اور اس کی طرف پھونک دے اس کو حیرت اور خاموشی اور زبان بند ہو جائیگی۔

يٰسٓ. وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ. شَاهَتِ الْوُجُوْهُ. شَاهَتِ الْوُجُوْهُ. شَاهَتِ الْوُجُوْهُ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا. اگر کسی شخص کو کسی سے رنج پہنچا ہو یا پہنچنے کا اندیشہ ہو یا نفس کی کیفیت سے استقامت نہ ہو یا جیسے خوف دغفرہ وکینہ و پریشانی دنیا کے کاموں میں ہو تو چاہیئے ان پانچوں آیت کی تلاوت کرے۔

"يٰسٓ. وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ." تک اور اپنے دل پر دم کرے اور اگر کوئی عالم یا قاضی یا مفتی چاہے کہ اس کا درس اور قضا مستقیم راستہ پر ہو تو ان آیات مذکورہ کو مثمن یعنی آٹھ سے آٹھ خانوں کے نقش میں لکھے اور اپنے پاس رکھے اور بعد ہر نماز کے ان آیات مذکورہ کو بلاناغہ پڑھا کرے۔ اور اگر کوئی چاہے کہ دشمن میرے اوپر غلبہ نہ پائیں اور میں ان کے درمیان سے چلا جاؤں کہ دشمن مجھے نہ دیکھیں اور میرے حال سے معترض نہ ہوں تو "لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ.

لَقَدۡ حَقَّ الۡقَوۡلُ عَلٰۤى اَكۡثَرِهِمۡ فَهُمۡ لَا يُؤۡمِنُوۡنَ اِنَّا جَعَلۡنَا فِىۡۤ اَعۡنَاقِهِمۡ اَغۡلٰلًا فَهِىَ اِلَى الۡاَذۡقَانِ فَهُمۡ مُّقۡمَحُوۡنَ وَ جَعَلۡنَا مِنۡۢ بَيۡنِ اَيۡدِيۡهِمۡ سَدًّا وَّ مِنۡ خَلۡفِهِمۡ سَدًّا فَاَغۡشَيۡنٰهُمۡ فَهُمۡ لَا يُبۡصِرُوۡنَ۔ "تک' پڑھے اور کنکریوں پر دم کرے اور ان کی طرف پھینک دے یا ان کی طرف پڑھکر پھونک دے اور جو کسی کا غلام بھاگ گیا ہو اور چاہے کہ وہ واپس آجائے تو ان آیات کو پڑھے یا غلام کا نام ایک پاک کاغذ پر لکھے یا اس کے مستعمل کپڑے پر اور اس نام کے گرد ان آیات کو دائرہ کی طرح لکھے اور جس جگہ وہ رات میں رہتا ہو وہاں لٹکا دے یا ایک ہانڈی میں رکھے اور اس کے منہ کو چینی سے موم کے ساتھ بند کردے اور جہاں کسی کے آمدورفت نہ ہو یا مقبرہ پرانے میں دفن کرے انشاء اللہ العزیز بہت جلد اپنے گھر واپس آجائیگا اور اگر کوئی شخص ناحق خصومت کرے تو ان آیتوں کو، شاہت الوجوہ سے ظلما تک سات مرتبہ پڑھکر اس کیطرف پھونکے یا اس کے کپڑے میں لکھ کر پرانے مقبرہ میں یا ویران جنگل میں دفن کرے یا ایک پرانے ٹھیکرے پر جو مقبرہ کا ہو لکھکر اس کے گھر میں ڈال دے پھر تماشا دیکھے کہ خدا کیا کرتا ہے اور یہ واضح رہے کہ اول آیات۔

"يٰسٓ. وَالۡقُرۡاٰنِ الۡحَكِيۡمِ اِنَّكَ لَمِنَ الۡمُرۡسَلِيۡنَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسۡتَقِيۡمٍ تَنۡزِيۡلَ الۡعَزِيۡزِ الرَّحِيۡمِ لِتُنۡذِرَ قَوۡمًا مَّاۤ اُنۡذِرَ اٰبَآؤُهُمۡ فَهُمۡ غٰفِلُوۡنَ۔" تک صورت مثالیہ اس کی سعادت مشتری کے مناسب ہے اور اخیر کی آیات

شَاهَتِ الۡوُجُوۡهُ. شَاهَتِ الۡوُجُوۡهُ. شَاهَتِ الۡوُجُوۡهُ وَعَنَتِ الۡوُجُوۡهُ لِلۡحَىِّ الۡقَيُّوۡمِ وَقَدۡ خَابَ مَنۡ حَمَلَ ظُلۡمًا۔ تک زحل کی نحوست سے مناسب ہے تو یہ فقرہ مشتری اور زحل کے سب اعمال میں کام دیتا ہے۔

طٰسٓ طٰسٓمٓ حٰمٓعٓسٓقٓ مَرَجَ الۡبَحۡرَيۡنِ يَلۡتَقِيٰنِ. بَيۡنَهُمَا بَيۡنَهُمَا بَرۡزَخٌ لَّا يَبۡغِيٰنِ۔

یہ فقرہ اسی امر کی صلاحیت رکھتا ہے کہ اگر میاں بیوی میں ناموافقت ہو اور آپس میں نوبت جدائی کی پہونچی ہو یا دو شریکوں میں جھگڑا پیدا ہو گیا اور شرکت سے علیحدہ ہونے کی نوبت آگئی ہو تو اس کے پڑھنے سے اور لکھکر پاس رکھنے سے وہ ناموافقت دور ہو جائے اور خواہ مخواہ انکی زبان خصومت اور برائی سے بازرہے۔

حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ۔ حُمَّ الۡاَمۡرُ وَجَآءَ النَّصۡرُ فَعَلَيۡنَا لَا يُنۡصَرُوۡنَ۔

یہ فقرہ دشمنوں کے ساکت کرنے کو اور امیروں کے روبرو رتبہ اور عزت پیدا کرنے کو بہت اثر رکھتا ہے سات دفعہ سے پڑھکر ان لوگوں کی طرف پھونکے یا سات کنکریوں پر دم کرکے ان کی طرف پھینکے۔

حٰمٓ. تَنۡزِيۡلُ الۡكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الۡعَزِيۡزِ الۡعَلِيۡمِ. غَافِرِ الذَّنۡۢبِ وَقَابِلِ التَّوۡبِ شَدِيۡدِ الۡعِقَابِ ذِى الطَّوۡلِ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَيۡهِ الۡمَصِيۡرُ۔

یہ فقرہ نافع ہے شیاطین کے مکروں سے بچنے کو اور بری آلودگیوں جیسے جادو اور نظر لگ جانے سے اور وسیلہ ہے واسطے مانگنے جود الٰہی کا اور مشکلوں کی کفایت کا اور رزق کی فراخی کا اور شہرت اور بڑے مرتبہ کا، چنانچہ آیۃ الکرسی بھی یہی فائدہ رکھتی ہے۔ یہاں سے ذہین آدمی پہچان سکتا ہے اس حدیث کا سرا جو اعظم ای القرآن آیت الکرسی ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ بَابُنَا تَبَارَكَ حِيۡطَانُنَا يٰسٓ سَقۡفُنَا كٓهٰيٰعٓصٓ كِفَايَتُنَا. حٰمٓعٓسٓقٓ. حِمَايَتُنَا.

معلوم رہے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کی آیتوں اور سورتوں میں عجیب عجیب خواص رکھے ہیں اور اپنے واسطے عاملوں نے ہر آیت

اور سورة کو واسطے مہمات مقرر کیا ہے اور خواص القرآن کا علم یہاں سے نکلا ہے تو یہ فقرہ بہت بڑا احصار ہے چوروں اور شیاطین اور ظالموں سے حفاظت کے واسطے پڑھنے والے کو چاہیئے جسوقت وہ پڑھے قرآن مجید کے نور کے احاطہ کرنے کی صورت اپنے خیال میں رکھے اور ہاتھ اپنے اردگرد پھیرے یا عصا سے خط کھینچے اپنے اسباب کے گرد سب آفتوں سے محفوظ رہے۔اور جو کبھی کسی ظالم کے سامنے جانے کا اتفاق ہو اور اس کے خوف اور دبدبہ سے ڈرے تو پڑھے کٓھٰیٰعٓصٓ اور ہر حرف کے ساتھ دا ہنی انگلی بند کرے اور کہے" کِفَایَتُنَا" اور پھر پڑھے حٰمٓعٓسٓقٓ۔ اور ہر حرف کے ساتھ بائیں ہاتھ کی انگلی بند کرے اور کہے، حِمَایَتُنَا۔ بعد اس کے جب اس ظالم کے رو برو جائے تو دونوں ہاتھ کھولدے اور اس کی طرف پھونکے انشاء اللہ العزیز پھر اس سے کسی طرح کا نقصان نہیں پہونچے گا۔

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ۔

یہ فقرہ سب چیزوں سے بہت نفع کا ہے دشمنوں کے شر سے کفایت طلب کرنے کو۔اور اگر پڑھنے والا نماز کا شوق رکھتا ہے تو آیت ہذا کو چار رکعت میں تین سو مرتبہ یعنی ہر رکعت میں پچھتر پچھتر بار پڑھے اگر اس قدر فرصت نہ ہو تو دو رکعت میں پڑھے۔ ہر رکعت میں پچاس پچاس مرتبہ پڑھے۔اور جو پڑھنے والا ذکر کا شوقین ہے تو ایک ہزار مرتبہ ہر روز ختم کرے سات دن تک اور جو اتنا نہ ہو سکے تو اسم کافی عدد کے موافق پڑھے جو ایک سو گیارہ ہوتے ہیں۔

سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُولٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا وَاللهُ مِنْ وَّرَائِهِمْ مُّحِيْطٌ۔ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ۔

یہ فقرہ بہت ہی بڑا احصار ہے حفاظت کرتا ہے جادو اور نظر لگنے اور سحر اور آسیب اور جن اور تمام بری باتوں سے اس کو کثرت سے تلاوت کرتا رہے۔ فَاللهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔

یہ فقرہ بہت بلیغ ہے حفظ نفس اور اولاد کے باب میں تو اگر کوئی چاہے کہ مال میں کیڑا نہ لگے اور نقصان اور چوروں سے محفوظ رہے تو ایک مربع میں تکسیر کرے اور کاغذ پر یا ٹھیکری پر لکھ کر اپنے مال میں رکھدے۔ انشاء اللہ سب باتوں سے محفوظ رہے گا۔اور اگر کوئی راہ میں رہزنوں کا خوف یا چوروں کا ڈر رکھتا ہو یا کوئی ظالم اس پر زیادتی کرنی چاہے تو اگر نماز کا شوقین ہے تو نماز میں پڑھے صلوٰۃ التسبیح کی طرح چار رکعت میں تین سو بار اور جو اسے ذکر میں حلاوت زیادہ آتی ہو تو ایک ہزار ایک دفعہ اس کا ختم کرے برابر ایک ہفتہ تک مگر شرط یہ ہے کہ اچھی ساعتوں میں جیسے آدھی رات یا وقت زوال یا بعد عصر یا آفتاب طلوع ہونے سے پہلے پڑھے۔

اِنَّ وَلِیِّ َ اللهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ۔

غیب سے رزق حاصل کرنے کے واسطے یہ فقرہ بہت اثر رکھتا ہے اور انتظام شہر کے واسطے خصوصاً مفید ہے اگر پڑھنے والے کو نماز میں حلاوت ملتی ہے تو صلوٰۃ التسبیح کی طرح پڑھے اور جو ذکر میں بہت حلاوت حاصل ہوتی ہو تو موافق عدد اسم ،ولی، کے یعنی چھیالیس مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھا کرے۔ حَسْبِيَ اللهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

یہ فقرہ ہر قسم کے ضرر سے بچنے کے لئے اور غیب سے رزق حاصل کرنے کے لئے اور دشمنوں پر فتحیاب ہونے کے لئے اور عزت آبرو کی حفاظت کے واسطے کیمیا ہے اور عجیب وغریب تاثیر رکھتا ہے اس کا ختم ،رزاق، کے عدد اور ،کافی، کے عدد اور ،کفیل، کے عدد اور ،ناصر، کے عدد کے موافق پڑھے جو اسم اپنی حاجت کے مناسب ہو اس کے عدد کے موافق پڑھے یہ عمل بہت ہی مجرب ہے اور تاثیر میں چلتا ہوا ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

یہ فقرہ بھی بہت اثر رکھتا ہے دفع کرنے میں ہر ضرر دینے والی چیز کے مثلاً درندے وھوام اور مبرود مزاجوں کو ٹھنڈا پانی اور محرور مزاجوں کو گرم پانی اور دوا اور غذا جس میں احتمال ضرر کا ہو یا نظر لگ جائے اور جادو اور درد اور ورم وغیرہ اور بد آدمی سے جو خوف بدی کا ہو۔ چاہیئے کہ اس فقرہ کو تین بار یا سات بار پڑھے اور جس سے خوف ہو اس پر دم کرے اور اس کی طرف پھونک ماردے اور جو وہ حاضر نہ ہو تو اس کی صورت خیال میں حاضر کرے اور اس کی نیت سے دو بار پڑھے۔

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

یہ فقرہ نظر بد اور جادو کو رد کرنے میں اور رجعت اور بدعا کرنے میں بہت تاثیر رکھتا ہے اور بہت پڑھنے والے کے گناہ جھاڑ دیتا ہے اور اسی امر کا اشارہ ہے حدیث شریف میں کہ ،،لاحول ولاقوۃ الا باللہ،، ایک خزانہ ہے جنت کے خزانوں میں سے اور اسی طرح امید مغفرت کی ہے۔

پس اگر کوئی شخص بادشاہ ظالم کے ضرر پہونچانے سے ڈرے یا جنگل میں ایسی جگہ جا پھنسے جہاں درندے جانور بہت ہوں اور خوف جان جانے کا ہو تو اس تمام حزب کو یعنی دعا حزب البحر کو سات دفعہ پڑھکر ہاتھوں پر پھونک کر سارے بدن پر پھیرے انشاء اللہ العزیز کوئی آفت و مصیبت نہیں پہونچے گی اگر کوئی کام ایسا مشکل آگیا ہو اور کوئی تدبیر حل ہونیکی نہ معلوم ہو اور ہر طرح سے عاجز آگیا ہو تو ایک خالی صاف مقام میں جا کر بعد غسل کے دو رکعت نماز حضور دل سے پڑھے اور بعد سلام کے پانچ مرتبہ یا سات مرتبہ تمام حزب البحر پڑھے پھر گڑگڑا کر دعا کرے۔

اگر کسی کو اپنے اوپر مہربان کرنا یا محبت میں دیوانہ وشیدا کرنا منظور ہو تو بارہ دفعہ یا سات دفعہ تمام حزب کو پڑھکر گلاب پر دم کرے اور جب ،ھب لنا، پر پہونچے تو ستر بار کہے ،،یحبونھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حباللہ ،،اور اسکے بعد کہے یا الٰہی فلاں بن فلاں کی محبت فلاں بن فلاں کے دل میں پیدا کردے تین بار کہے اور گلاب کو باحتیاط رکھے جس وقت وہ شخص سامنے آئے تھوڑا گلاب ہاتھوں پر ملکر اپنے ہاتھ منہ پر ملے۔

دشمن کو ساکت مغلوب کرنیکے واسطے بارہ روز تک ہر روز تیس بار تمام حزب البحر پڑھے اور مطلب دل میں رکھے تیسویں دفعہ پڑھنے میں جب ،واطمس علی وجوہ اعدائنا، پر یا شاھت الوجوہ، پر پہنچے تو ستر بار کہے، یَاقَاھِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُہٗ یَاقَاھِرُ۔ اسکے بعد کہے خداوند فلاں بن فلاں کو اپنے قہر میں مبتلا کر اور آنکھ اور کان اور زبان اسکی بند کر۔ جو شخص دین میں دشمنی رکھتا ہو اس کے واسطے" شَاھَتِ الْوُجُوْہُ " کے بعد اس آیت شریف کا پڑھنا بہت مناسب ہے اور جو شخص دشمنی دنیا کے امور میں رکھتا ہو اس کے واسطے ،واطمس، کے بعد مناسب ہے بیمار کی شفا کے واسطے بارہ دن تک ہر روز بارہ دفعہ پڑھے جب آخیر دفعہ اس آیت پر پہنچے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

ستر دفعہ پڑھے۔

،وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ۔ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا یا شافی، شفا بخش فلاں کو.....

الْقَدْرِ ۔ وَمَا اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۔ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۔ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۔ امیروں اور اور بادشاہوں کے مسخر کرنیکے واسطے بارہ دن تک بارہ مرتبہ پڑھے جب پہنچے بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ پر تو ستر بار کہے، یا عزیز، بعدہ کہے عزیز کر مجھکو فلاں بن فلاں کی آنکھ میں پھر تین بار بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ، مِنْ كُلِّ اَمْرٍ سَلٰمٌ ۔ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۔ پڑھے جب بارہ روز پورے ہو جائیں تو اس سے ملے جب اس کے گھر جائے تو پہلے ایک دفعہ یہ تمام حزب پڑھے وہ ملاقات کے وقت بہت مہربانی سے پیش آیگا جب ارادہ سفر کرے تو تین روز روزہ رکھے اور تمام حزب البحر مع شرطوں کے ہر روز بارہ دفعہ پڑھے جب بارہویں دفعہ اس آیت پر پہونچے بِحَوْلِ اللهِ لَا يَقْدِرُ عَلَيْنَا ، پر تو ستر دفعہ کہے:

يَا حَفِيْظُ اِحْفَظْنِيْ مِنْ جَمِيْعِ الْبَلِيَّاتِ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۔ بعد اس کے جب روانہ ہو اور جب کہیں اترے اور جہاں خوف کی جگہ ہو ایک بار پڑھے اور جہاز اور کشتی کی حفاظت کے واسطے سوار ہونے سے پہلے تین روز ہر دن ستر دفعہ پڑھے آخر دفعہ کے پڑھنے میں جب پہونچے،،

وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ تو ستر بار پڑھے، يَا حَفِيْظُ اِحْفَظْنِيْ مِنْ جَمِيْعِ الْبَلِيَّاتِ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۔ اور کہے خداوند میں اپنے تئیں اور اپنے مال واسباب اور رفیقوں کو امانت سونپتا ہوں خیریت سے کنارے پر پہونچادے اسکے بعد کشتی یا جہاز میں پانچوں وقت یہ حزب تمام ایک بار پڑھے اور جب طوفان آئے تو پڑھتا جائے جب تک کہ طوفان موقوف نہ ہو۔

اور تونگری کے واسطے تین دن تک ہر روز بیس مرتبہ پڑھے آخر دفعہ جب ،وَانْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَآئِنِ رَحْمَتِكَ وَاحْمِلْنَا بِهَا حَمْلَ الْكَرَامَةِ وَمَعَ السَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ فِي الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۔ پر پہنچے تو ستر دفعہ پڑھے "يَا غَنِيُّ اَغْنِنِيْ يَا رَزَّاقُ ارْزُقْنِيْ رِزْقًا طَيِّبًا وَاسِعًا بِغَيْرِ حِسَابٍ" اور ہر روز سات درویشوں کو روٹی اور شیرینی اپنے مقدور کے موافق دے انشاء اللہ العزیز اس پر فتوح کے دروازے کھل جائیں گے اور جو قرض میں جلا ہو تو تین روز تک ہر روز پندرہ مرتبہ پڑھے آخری دفعہ میں جب پہونچے "اُنْصُرْنَا" پر تو ستر دفعہ کہے:

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ ۔ انشاء اللہ العزیز قرض ادا ہو جائیگا۔ اور لڑکیوں کے نصیبہ کھلنے کے لئے مینہ کے پانی پر یا کنویں کے پانی پر جورات کا کھنچا ہوا۔ ہو یعنی رات کا باسی ہو تین دن تک ہر روز تیس دفعہ پڑھے جب پہونچے ،وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِيْ عِلْمِكَ وَانْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَآئِنِ رَحْمَتِكَ وَاحْمِلْنَا بِهَا حَمْلَ الْكَرَامَةِ وَمَعَ السَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ فِي الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۔ پر يَا فَتَّاحُ کے موافق عدد جمل کے پڑھے پھر اس پانی سے ہاتھ پاؤں دھو کر اس پانی کو ایسی پاک جگہ پھینک دے جہاں اس پر کسی کا پاؤں نہ پڑے، مجرب ہے۔

اگر کسی سخت دشمن سے مقابلہ آپڑے تو، حٰمٓ الْاَمْرُ وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ ۔ پڑھے، آپ ﷺ بعض جہادوں میں یہ پڑھتے تھے اور صحابہ کو فرماتے تھے ۔ اور حبیب بن سلمہ جب دشمن کو دیکھتے تھے تو، لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ،، پڑھتے تھے اور نبی کریم ﷺ سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا ہے جو کوئی ہر روز سو دفعہ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۔

پڑھ لیا کرے وہ کبھی محتاج نہیں ہوگا اور ابوموسیٰ اشعری سے روایت ہے کہ ان سے آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ تم کو خزانہ بتاؤں جنت کے خزانوں میں سے تو انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ بتایئے فرمایا وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ اگر کسی شخص کے سر میں درد ہو اس کے سر پر ہاتھ رکھے اور کہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَاءِ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمَاءِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ اِسْمُهٗ بَرَكَةٌ وَّشِفَاءٌ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ بِيَدِهٖ شِفَاءٌ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ ۳ بار یا ۷ بار پڑھے۔

اگر کوئی شخص سفر میں ہو اور راہزن آجائے اور لوٹنے کا ارادہ رکھیں تو سورہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا۝ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا۝ وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا۝ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا۝ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا۝ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ۝ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ۝ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ۝

پڑھے اور زمین پر ہاتھ مارے اور وہ خاک ان رہزنوں کی طرف پھینکے اور اپنا ہاتھ اپنے سر پر پھیرے پھر پڑھے۔

فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيْقًا فِي الْبَحْرِ يَبَسًا لَّا تَخَافُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ۔ تو رہزنوں کی نگاہ سے اور ان کی لوٹ مار سے محفوظ رہیگا۔ جو شخص سفر کا ارادہ کرے، اور یہ چاہے کہ ہر آفت ومصیبت سے محفوظ رہے تو اس کو چاہیئے کہ دو رکعت نماز پڑھے پہلی رکعت میں الحمد شریف اور قل یا ایہا الکافرون اور دوسری رکعت میں الحمد اور قل ہو اللہ احد اور بعد سلام کے سورہ لایلف پڑھے پھر یہ دعا کرے۔

اَنْتَ الصَّاحِبُ فِي السَّفَرِ وَالْخَلِيْفَةُ فِي الْاَهْلِ وَالْمَالِ وَالْوَلَدِ فَاصْحَبْنِيْ فِيْ سَفَرِيْ هٰذَا السَّلَامَةَ وَالْعَافِيَةَ وَاخْلُفْنِيْ فِيْ اَهْلِيْ وَمَالِيْ وَوَالِدِيْ بِخَيْرٍ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔ قیدی کی رہائی کے واسطے پڑھے

مَاشَاءَ اللّٰهُ كَانَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ ایک ہزار بار اور حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ يَا حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

ایک ہزار ایک بار ایک نشست سے پڑھے انشاء اللہ العزیز قیدی بہت جلد قید سے رہا ہو جائیگا۔ آزمودہ ہے جو شخص کسی سے بیزار ہو، اسے مہربان کرنے کے واسطے یا مکاروں کے مکر سے بچنے کے واسطے شب جمعہ کو آدھی رات کے وقت تیس بار اس آیت شریف کو پڑھے۔

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

اس کے بعد یہ پڑھے مَعْصِيَتِكَ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ يَا رَبِّيْ حَسْبِيْ عَلٰى فلان ابن فلان یا فلانۃ بنت فلان وَاعْطِفْ قَلْبَهٗ يَا قَلْبَهَا طَوْعًا وَّذُلًّا لِّيْ لَهَا لِيْ تو بیشک اس کے دل کو اس پر مہربان کر دیتا ہے اور مطیع کر دیتا ہے یہ عمل آزمودہ ہے۔

مناسب ہے کہ جب رات کو بستر پر سونے کے لئے لیٹے تو سات دفعہ یہ پڑھے حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔ تو باری تعالیٰ اس کی برکت سے اس کے ہر کام کو پورا کردیگا جس کام کا بھی وہ دل میں رکھتا ہو۔

اب آپ کی خدمت میں طریقہ وزکوۃ دعا حزب البحر ہے ملاحظہ فرمائے۔۔۔۔

# طریق زکوٰۃ حزب البحر

ماہ صفر کی ۶ و ۷ و ۸ تاریخ روزے رکھے اور بطریقِ سنت تینوں روز معتکف رہے اور تین بار اس طرح کہ بعد مغرب ایک بار اور بعد عشاء ایک بار بعد نماز چاشت ایک بار روزمرہ تین دن تک یعنی مذکورہ تاریخوں میں پڑھے اور اس سے فارغ ہونے کے بعد (یعنی ۸؍صفر کے بعد جورات ہو اس کی مغرب کے بعد) چند مساکین کو اپنے ہمراہ کھانا کھلائے۔ پھر روزمرہ ایک بار پڑھا کرے اس کے لیے بعد مغرب کا وقت بہتر ہے آئندہ اختیار ہے جو وقت چاہے مقرر کر لے لیکن روزمرہ ایک ہی وقت پڑھے۔ ہاں کسی روز خاص وقت کوئی عذر ہو جاوے تو کسی دوسرے وقت پڑھ لے۔ زکوٰۃ کے طور پر اس دعا کا پڑھنا ۸؍صفر کی چاشت کے بعد ختم ہو جائے گا اور ۵؍صفر کے بعد جو شب آئے گی جب سے شرع ۶؍صفر شروع ہوگی اور اس شب کی مغرب کے بعد زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع ہوگا۔

اعتکاف کے مسائل بہشتی گوہر و بہشتی زیور میں موجود ہیں اگر عورت پڑھنا چاہے وہ بھی اعتکاف کرے اس قاعدہ سے جو بہشتی زیور میں مذکور ہے اور اس طریق میں نہ ترک حیوانات ہے نہ کسی اور طرح کا خطرہ ہے۔ یہ سنت کے موافق سہل عمدہ طریقہ ہے۔

حضرت قبلہ حاجی صاحب فرماتے تھے کہ بڑا مطلوب رضائے الٰہی ہے؛ اسے طلب کرے اور جہاں جہاں مقریٔ اعداء کا تصور ہے شیطان کا خیال کرے اور یہ بھی فرماتے تھے کہ اس دعا کے پڑھنے سے روزی سے اطمینان میسر ہوتا ہے (گو اس نیت سے بھی نہ پڑھے) اور جمعیت حاصل ہوتی ہے نقلہ عنہ مرشدی سلمہ اللہ القوی حضرت مرشدی نے فرمایا کہ ایام زکوٰۃ میں مطلوب فقط رضائے الٰہی رکھے۔ اس کے بعد جو روزمرہ پڑھے اس میں جو خاص مطلوب ہو مثلاً وسعتِ رزق وغیرہ اس کا خیال رکھے بندہ کہتا ہے کہ دعا میں متعدد مطالب بھی مستحسن ہیں۔ اس لیے رضائے الٰہی کو ہر مطلب کے ساتھ شامل رکھے اور اس طریق میں اعتصام اور اختتام بھی نہیں پڑھا جاتا ہے اور وہ مؤلف حزب البحر سے منقول نہیں ہے اور کسی نے شامل کر دیا ہے۔ واضح ہو کہ جس دنیا کے حاصل کرنے کی مذمت وارد ہوئی ہے اس قدر حول دنیا اور کسی خلاف شرع کام کے لیے اس دعا کو نہ پڑھے اس لیے کہ خلاف شرع کاموں کا طلب کرنا گناہ ہے، مجھ کو حضرت پیرومرشد سے جو طریقہ اس دعا کے پڑھنے کا حاصل ہوا ہے وہ بہت توضیح سے تحریر کر دیا گیا۔

اب دعائے حزب البحر شروع ہوتی ہے۔ اس کے شروع سے پہلے اعوذ نہ پڑھے۔

## دُعائے حِزبُ البَحرُ

بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ ﴿ اَقسَمتُ عَلَیکَ یَاھَندُوح بِسبُوبِیلَ حَوالِیجَ بِسبُوبِیلَ عَرضِیتُ شَموخُن اَسمَخَتُ تَاتِش تَاشَت یَاھَندُوخ۔ ۷ سات مرتبہ پڑھے۔ یَابَاسِطُ، یَاوَدُودُ بُسطِ نِعمَتِی وَمُلَالَا نُقمَتِی یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ یَااللہُ یَااللہُ یَااللہُ اِستَجِب دُعَاءِ۔ تین مرتبہ۔

دعائے حزب البحر کے شروع سے پہلے اعوذ نہ پڑھے۔

بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

یَاعَلِیُّ یَاعَظِیمُ یَاحَلِیمُ یَاعَلِیمُ اَنتَ رَبِّی وَعِلمُكَ حَسبِی فَنِعمَ الرَّبُّ رَبِّی وَنِعمَ الحَسبُ حَسبِی تَنصُرُ مَن تَشَاءُ وَاَنتَ العَزِیزُ الرَّحِیمُ نَسئَلُكَ العِصمَةَ فِی الحَرَکَاتِ وَالسَّکَنَاتِ وَالکَلِمَاتِ وَالاِرَادَاتِ وَالخَطَرَاتِ مِنَ الظُّنُونِ وَالشُّکُوكِ وَالاَوهَامِ السَّاتِرَةِ لِلقُلُوبِ عَن مُطَالَعَةِ الغُیُوبِ فَقَدِ ابتُلِیَ المُومِنُونَ وَزُلزِلُوا زِلزَالًا شَدِیدًا۔ (اس جگہ یعنی شدیدا پڑھنے میں داہنی انگشت شہادت سے آسمان کی طرف اشارہ کرے)

وَاِذْ یَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِیْنَ فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ مَّا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اِلَّا غُرُوْرًا۔ فَثَبِّتْنَا وَانْصُرْنَا

(اس جگہ یعنی وانصرنا پڑھتے ہی مطلب کا دل میں خیال کرے) وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی عَلَیْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ النَّارَ لِاِبْرَاهِیْمَ عَلَیْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الْجِبَالَ وَالْحَدِیْدَ لِدَاوٗدَ عَلَیْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الرِّیْحَ وَالشَّیٰطِیْنَ وَالْجِنَّ لِسُلَیْمٰنَ عَلَیْهِ السَّلَامُ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ بَحْرٍ هُوَ لَكَ فِی الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ وَالْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ وَبَحْرَ الدُّنْیَا وَبَحْرَ الْاٰخِرَةِ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ شَیْءٍ یَّا مَنْ بِیَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ كٓهٰیٰعٓصٓ۔ كٓهٰیٰعٓصٓ۔ كٓهٰیٰعٓصٓ۔

(اس کلمہ کو تین بار لکھا گیا ہے اس لیے کہ تین بار پڑھا جاتا ہے اور اس کے اول دفعہ پڑھنے میں ہر حرف کے ساتھ انگلیاں داہنے ہاتھ کی بند کرے اس طرح کہ اول حروف کے ساتھ چھنگلیاں پھر دوسرے حرف کے ساتھ چھنگلیاں کے قریب کی انگشت تیسرے حرف کے ساتھ بیچ کی انگلی چوتھے حرف کے ساتھ انگلی شہادت کی پانچویں کے ساتھ انگوٹھا بند کرے اور اسی طرح بند رکھے۔ پھر دوسرے كٓهٰیٰعٓصٓ کے ساتھ اسی ترتیب سے کھول دے پھر تیسرے كٓهٰیٰعٓصٓ کے ساتھ بند کرے

اُنْصُرْنَا (یہاں پر یعنی انصرنا پڑھتے ہی چھوٹی انگلی یعنی چھنگلیاں کھول دے۔)

فَاِنَّكَ خَیْرُ النّٰصِرِیْنَ وَافْتَحْ لَنَا

فَاِنَّكَ خَیْرُ الْفٰتِحِیْنَ وَاغْفِرْ لَنَا

فَاِنَّكَ خَیْرُ الْغٰفِرِیْنَ وَارْحَمْنَا

فَاِنَّكَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ وَارْزُقْنَا

فَاِنَّكَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ وَاحْفَظْنَا

فَاِنَّكَ خَیْرُ الْحٰفِظِیْنَ وَاهْدِنَا وَنَجِّنَا مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ۔

وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رِیْحًا طَیِّبَةً كَمَا هِیَ فِیْ عِلْمِكَ وَانْشُرْهَا عَلَیْنَا مِنْ خَزَآئِنِ رَحْمَتِكَ وَاحْمِلْنَا بِهَا حَمْلَ الْكَرَامَةِ مَعَ السَّلَامَةِ وَالْعَافِیَةِ فِی الدِّیْنِ وَالدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

اَللّٰهُمَّ یَسِّرْ لَنَا اُمُوْرَنَا (یہاں پر یعنی اُمُوْرَنَا کا پڑھتے ہی مطلب کا خیال رکھیں)

مَعَ الرَّاحَةِ لِقُلُوْبِنَا وَاَبْدَانِنَا وَالسَّلَامَةِ وَالْعَافِیَةِ فِیْ دِیْنِنَا وَدُنْیَانَا وَكُنْ صَاحِبَنَا فِیْ سَفَرِنَا وَخَلِیْفَتَنَا فِیْ اَهْلِنَا وَاطْمِسْ عَلٰی وُجُوْهِ

(اس جگہ یعنی وجوہ پڑھتے ہی یہ تصور اعداء اپنے ہاتھ کی مٹھی بائیں طرف کرکے نیچے کو اشارہ کرے اور کھول دے۔)

اَعْدَآئِنَا وَامْسَخْهُمْ عَلٰی مَكَانَتِهِمْ فَلَا یَسْتَطِیْعُوْنَ الْمُضِیَّ وَلَا الْمَجِیْءَ اِلَیْنَا وَلَوْ نَشَآءُ لَطَمَسْنَا عَلٰی اَعْیُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰی یُبْصِرُوْنَ۔ وَلَوْ نَشَآءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰی مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِیًّا وَّلَا یَرْجِعُوْنَ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِیْمِ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ تَنْزِیْلَ الْعَزِیْزِ الرَّحِیْمِ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّا اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰی اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ اِنَّا جَعَلْنَا فِیْ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِیَ اِلَی الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ۔

شَاهَتِ الْوُجُوْهُ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ (داہنا ہاتھ کی مٹھی زمین کی طرف اشارہ کرکے کھول دیں) وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا۔ طٰسٓ طٰسٓمٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ مَرَجَ الْبَحْرَیْنِ یَلْتَقِیٰنِ بَیْنَهُمَا بَرْزَخٌ

لَا یَبْغِیٰنِ۔ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ یکر یعنی حٰمٓ (سات بار پڑھا جاتا ہے اس لیے سات جگہ لکھا گیا پہلی بار پڑھ کر داہنی طرف پھونک مارے اور دوسری بار پڑھ کر بائیں طرف اور تیسری بار پڑھ کر سامنے اور چوتھی بار پڑھ کر پیچھے اور پانچویں بار پڑھ کر اوپر اور چھٹی بار پڑھ کر نیچے اور ساتویں بار پڑھ کر دونوں ہاتھ پر اندر کی طرف دم کر کے تمام بدن پر ملے)

حُمَّ الْاَمْرُ وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ۔ حٰمٓ۔ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ۔ غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ذِي الطَّوْلِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ۔ بِسْمِ اللهِ بَابُنَا تَبَارَكَ حِيْطَانُنَا يٰسٓ سَقْفُنَا كٓهٰيٰعٓصٓ كِفَايَتُنَا۔

(یہاں یعنی کٓهٰیٰعٓصٓ پڑھنے میں داہنے ہاتھ کی انگلیاں بند کر کے چھنگلیاں سے شروع کر کے انگوٹھے پر ختم کرے اول حرف پڑھنے میں چھنگلیاں بند کرے دوسرے پاس چوتھے چار انگشت شہادت پانچویں پر انگوٹھا، ہر حرف کے پڑھنے کے ساتھ ہی انگلی بند کرے)

حٰمٓ عٓسٓقٓ (پڑھتے ہوئے انگلیاں کھولے ہر حرف کے ساتھ اسی ترتیب سے کہ جس طرح بند کی تھیں) حِمَايَتُنَا۔

حٰمٓ عٓسٓقٓ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

۱۔ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا۔ ۲۔ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا۔ ۳۔ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا۔ ۴۔ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا۔ ۵۔ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا۔ ۶۔ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا۔ ۷۔ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا۔

وَاللهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ۔ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ۔

۱۔ فَاللهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔

۲۔ فَاللهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔

۳۔ فَاللهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔

۱۔ اِنَّ وَلِيِّيَ اللهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ۔

۲۔ اِنَّ وَلِيِّيَ اللهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ۔

۳۔ اِنَّ وَلِيِّيَ اللهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ۔

۱۔ حَسْبِيَ اللهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

۲۔ حَسْبِيَ اللهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

۳۔ حَسْبِيَ اللهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

۴۔ حَسْبِيَ اللهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

۵۔ حَسْبِيَ اللهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

۶۔ حَسْبِيَ اللهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

۷۔ حَسْبِيَ اللهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

۱۔ بِسْمِ اللهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاۗءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔
۲۔ بِسْمِ اللهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاۗءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔
۳۔ بِسْمِ اللهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاۗءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔
۱۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ ۲۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ ۳۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

وَصَلَّى اللهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ۔ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔ تمام شد۔

نوٹ: بعض بزرگان نے اس طرح بیان کیا ہے جو درج ذیل ہے:

## دُعائے حِزبُ البَحر

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَقْسَمْتُ عَلَیْكَ یَا اَبَدُوْحُ بِسُبُوْبِیْلَ حَوَائِجِیْ بِسُبُوْبِیْلَ عَرَضِیَتْ شَمُوْخُنْ اَسْمَخَتْ تَاَیْشُ تَاشَتْ یَا اَبَدُوْحُ۔
۷ سات مرتبہ پڑھیے۔ یَا بَاسِطُ، یَا وَدُوْدُ بُسْطِ نِعْمَتِیْ وَمُنْزِلًا نُقْمَتِیْ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ اللهُ یَا اللهُ یَا اللهُ اِسْتَجِبْ دُعَاۗءِ۔
تین مرتبہ۔

دعائے حزب البحر کے شروع سے پہلے اعوذ نہ پڑھے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا اَللهُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ یَا حَلِیْمُ یَا عَلِیْمُ یَا حَكِیْمُ اَنْتَ رَبِّیْ وَعِلْمُكَ حَسْبِیْ فَنِعْمَ الرَّبُّ رَبِّیْ وَنِعْمَ الْحَسْبُ حَسْبِیْ تَنْصُرُ مَنْ تَشَاۗءُ وَاَنْتَ الْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ۔ اَللّٰهُمَّ نَسْئَلُكَ الْعِصْمَةَ فِی الْحَرَكَاتِ وَالسَّكَنَاتِ وَالْكَلِمَاتِ وَالْاِرَادَاتِ وَاللَّحَظَاتِ وَالْخَطَرَاتِ مِنَ الشُّكُوْكِ الظُّنُوْنِ وَ وَالْاَوْهَامِ السَّاتِرَةِ لِلْقُلُوْبِ عَنْ مُطَالَعَةِ الْغُیُوْبِ فَقَدِ ابْتُلِیَ الْمُؤْمِنُوْنَ وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِیْدًا۔

وَاِذْ یَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِیْنَ فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ مَّا وَعَدَنَا اللهُ وَرَسُوْلُهٗۤ اِلَّا غُرُوْرًا۔ فَثَبِّتْنَا وَانْصُرْنَا۔ عَلٰی جَمِیْعِ الْخَلَائِقِ۔ وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَرَّ وَالْبَحْرَ وَاَهْلَهُمَا وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ الْخَلَائِقِ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ سُلْطَانٍ وَوَزِیْرٍ وَّاَمِیْرٍ وَغَنِیٍّ وَفَقِیْرٍ وَّاِمَامٍ وَّرَعِیَّةٍ وَجَمِیْعَ مَخْلُوْقَاتِكَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی عَلَیْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ النَّارَ لِاِبْرَاهِیْمَ عَلَیْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الْجِبَالَ وَالْحَدِیْدَ لِدَاؤُدَ عَلَیْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الرِّیْحَ وَالْجِنَّ وَالشَّیٰطِیْنَ لِسُلَیْمَانَ عَلَیْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الثَّقَلَیْنِ لِمُحَمَّدٍ صَلَوٰتُ اللهِ وَسَلَامُهٗ عَلَیْهِ وَعَلَیْهِمْ اَجْمَعِیْنَ۔ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ جِنٍّ وَّاِنْسٍ فِیْ بَرٍّ وَّبَحْرٍ وَعَبْدٍ وَّاَمَاةٍ هُوَ لَكَ فِی الْاَرْضِ وَالسَّمَاۗءِ وَالْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ وَبَحْرَ الدُّنْیَا وَبَحْرَ الْاٰخِرَةِ وَبَرَّهُمَا وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ شَیْءٍ یَّا مَنْ بِیَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ بِحَقِّ كٓهٰیٰعٓصٓ۔ كٓهٰیٰعٓصٓ۔ كٓهٰیٰعٓصٓ۔

اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ النَّاصِرِیْنَ وَافْتَحْ لَنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الْفَاتِحِیْنَ وَارْحَمْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الرَّاحِمِیْنَ وَاغْفِرْ لَنَا۔ فَاِنَّكَ خَیْرُ الْغَافِرِیْنَ وَارْزُقْنَا۔ فَاِنَّكَ خَیْرُ الرَّازِقِیْنَ وَاحْفَظْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الْحٰفِظِیْنَ وَاَصْلِحْ اُمُوْرَنَا۔ فَاِنَّكَ خَیْرُ الْمُصْلِحِیْنَ۔ وَاهْدِنَا وَنَجِّنَا مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ۔

وَهَبْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ عِزَّةً وَدَوْلَةً وَحُرْمَةً وَبَرَكَةً وَكَرَامَةً وَسَلَامَةً وَمَهَابَةً وَرِيحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِي عِلْمِكَ وَانْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَائِنِ رَحْمَتِكَ وَاحْمِلْنَا بِهَا حَمْلَ الْكَرَامَةِ وَمَعَ السَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ فِي الدِّينِ وَالدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ إِنَّكَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ. اللَّهُمَّ يَسِّرْ لَنَا أُمُورَنَا........مَعَ الرَّاحَةِ لِقُلُوبِنَا وَأَبْدَانِنَا وَالسَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ فِي دِينِنَا وَدُنْيَانَا وَكُنْ لَنَا أَنِيسًا وَصَاحِبًا فِي سَفَرِنَا وَخَلِيفَةً فِي أَهْلِنَا وَمُعِينًا وَحَامِيًا فِي حَضَرِنَا وَاطْمِسْ عَلَى وُجُوهِ...

أَعْدَائِنَا وَامْسَخْهُمْ عَلَى مَكَانَتِهِمْ فَلَا يَسْتَطِيعُونَ مُضِيًّا وَلَا مَجِيئًا إِلَيْنَا وَخُذْ أَخْذَ عَزِيزٍ مُقْتَدِرٍ بِأَيْدِيهِمْ بِأَلْسِنَتِهِمْ حَتَّى لَا يَبْسُطُوا إِلَيْنَا بِسُوءٍ وَلَوْ نَشَاءُ لَطَمَسْنَا عَلَى أَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَأَنَّى يُبْصِرُونَ. وَلَوْ نَشَاءُ لَمَسَخْنَاهُمْ عَلَى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوا مُضِيًّا وَلَا يَرْجِعُونَ.

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ. يٰسٓ. وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيمِ. إِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ عَلَى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ. تَنْزِيلَ الْعَزِيزِ الرَّحِيمِ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّا أُنْذِرَ اٰبَاؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُونَ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلَى أَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ. إِنَّا جَعَلْنَا فِي أَعْنَاقِهِمْ أَغْلٰلًا فَهِيَ إِلَى الْأَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُونَ. وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَأَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ.

شَاهَتِ الْوُجُوْهُ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ...

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا. طٰسٓ طٰسٓمٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ. بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ.



حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ

اللَّهُمَّ لَا تَقْتُلْنِي بِغَضَبِكَ وَلَا تُهْلِكْنِي بِعَذَابِكَ وَعَافِنِي قَبْلَ ذٰلِكَ. اللَّهُمَّ اللَّهُمَّ لَا تُؤَاخِذْنِي بِسُوءِ أَعْمَالِي وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيَّ مَنْ لَا يَرْحَمُنِي وَكُفَّ أَيْدِيَ الظّٰلِمِينَ عَنِّي يَا حَفِيظُ احْفَظْنِي وَيَسِّرْ أُمُورِي وَحَصِّلْ مُرَادِي حٰمٓ حُمَّ الْأَمْرُ وَجَاءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ. حٰمٓ. تَنْزِيلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللهِ الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ. غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيدِ الْعِقَابِ ذِي الطَّوْلِ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ إِلَيْهِ الْمَصِيرُ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَتَكَلَّمُوْنَ بِسْمِ اللهِ بَابُنَا تَبَارَكَ حِيطَانُنَا يٰسٓ سَقْفُنَا

كٓهٰيٰعٓصٓ..... كِفَايَتُنَا.... حٰمٓ عٓسٓقٓ.... حِمَايَتُنَا.

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ. سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ إِلَيْنَا وَكَلِمَةُ اللهِ أَقْوَالُنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا. وَاللهُ مِنْ وَّرَائِهِمْ مُّحِيطٌ. بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيدٌ فِي لَوْحٍ مَّحْفُوظٍ. فَاللهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ أَرْحَمُ الرّٰحِمِينَ. إِنَّ وَلِيِّيَ اللهُ الَّذِي نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِينَ. حَسْبِيَ اللهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ. بِسْمِ اللهِ الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهِ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ. وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيمِ.

إِنَّ اللهَ وَمَلٰئِكَتَهُ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰأَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيمًا. سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِينَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِينَ. تمام شد------

# اطباء کے حیرت انگیز کارنامے

## شیخ الرئیس بوعلی سینا

شیخ الرئیس بوعلی سینا (۹۸۰ء۔۱۰۳۷ء) نے اپنے استاد ابوالنصور بخاری کے متعلق ایک حکایت بیان کی ہے کہ اس کے اثر و رسوخ اور مقبولیت کا یہ عالم تھا کہ وہ حرم شاہی کے اندر پردہ نشیں بیگمات کی نبض دیکھا کرتا تھا۔ایک روز بادشاہ کے ساتھ اس کی حرم سرا میں ایک ایسی جگہ بیٹھا ہوا تھا جہاں پر کسی کا پہونچنا ممکن نہیں تھا۔اثنائے گفتگو بادشاہ نے کھانا طلب کیا۔چنانچہ ایک خادمہ کھانا لے کر حاضر ہوئی۔

جیسے ہی وہ کھانے سے بھرا ہوا خوان اتارنے کے لیے نیچے جھکی تو جھکی ہی رہ گئی اور پھر دوبارہ نہیں اٹھ سکی یعنی اس کے ہاتھ پیر بالکل اکڑ کر رہ گئے۔بادشاہ اور دوسرے لوگ جو اس وقت وہاں موجود تھے اس حالت کو دیکھ بہت پریشان ہوئے کہ اچانک یہ کیا ہو گیا؟

بادشاہ نے طبیب سے کہا کہ تم کوئی تدبیر کرو اور جیسے بھی ممکن ہو اس کا علاج کرو۔طبیب بھی سخت حیران و پریشان کہ وہ اس صورت میں کیا کرے کیونکہ اس موقعہ پر نہ تو اس کے پاس کوئی دوا تھی اور نہ ہی کوئی دوسری تدبیر۔یہ وقت اس کی آزمائش اور امتحان کا تھا لیکن؛طبیب بھی ہمت ہارنے والوں میں سے نہیں تھا۔اس نے بادشاہ سے کہا کہ اس کا علاج ممکن ہے لیکن شرط یہ ہے کہ خادمہ کو تنہا ایک کمرے میں میرے پاس چھوڑ دیا جائے۔

بادشاہ تو ہر قیمت پر اس خادمہ کی تکلیف کو دور کرنا چاہتا تھا فوراً راضی ہو گیا اور اس نے خادمہ کو طبیب کے ساتھ اکیلے کمرے میں چھوڑ دیا۔طبیب اس کمرے میں داخل ہوا جس میں مریضہ تھی۔اس نے مریضہ کے چہرے کی نقاب الٹ دی۔اس پر جب اس کی حالت میں کوئی تغیر نہیں ہوا تو طبیب نے اس کے بدن کے کپڑے اتارنے شروع کیے۔جیسے ہی شلوار اتارنی چاہی فوراً خادمہ کی غیرت جوش میں آگئی اور اس نے تیزی سے اپنا جسم چھپالیا۔اور اب تک اس کے بدن میں جو اکڑاہٹ تھی وہ زائل ہو گئی۔

بادشاہ طبیب کی اس تدبیر سے بہت خوش ہوا اور اس سے پوچھا کہ اس عمل سے مرض کا کیا تعلق ہے؟طبیب نے کہا کہ:

جہاں پناہ!میں نے ہر طرح سے غور کیا۔آخر میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ خادمہ کی یہ حالت اس کے جوڑوں میں غلیظ ریاح کے جمع ہو جانے کی وجہ سے پیدا ہوئی ہے اور اس وجہ سے اس کے جوڑوں کی حرکت بند ہو گئی ہے۔میں نے سوچا کہ کوئی ایسی تدبیر کی جائے جس سے جسم میں یکایک حرارت پیدا ہو کر یہ غلیظ ریاح تحلیل ہو جائے۔چنانچہ اس نفسیاتی تدبیر سے میں اپنے مقصد میں کامیاب ہو گیا۔

بادشاہ طبیب کی یہ گفتگو سن کر انگشت بدنداں رہ گیا اور اس کی حذاقت کا قائل ہو گیا۔

## ابن سینا کی نباضی

شیخ الرئیس بوعلی سینا نے جرجان کے حاکم قابوس کے ایک رشتہ دار کا معرکۃ الآرا علاج کیا جو کافی دنوں سے بیمار تھا۔حاکم نے شیخ کے سامنے اس نوجوان کو پیش کیا اور کہا کہ سارے اطباء اس کے علاج سے عاجز آچکے ہیں اور ہر طبیب کے لیے اس کا علاج ایک معمہ بنا ہوا ہے۔تم اس کے علاج کی ذمہ داری اپنے اوپر لے لو اور جس طرح سے بھی ممکن ہو اس کا علاج کرو۔شیخ نے حامی بھر لی۔

دوسرے روز بوعلی سینا نے اس نوجوان کا غور سے معائنہ کیا جو چہرے سے بہت مغموم اور متفکر نظر آرہا تھا۔طبیب نے تشخیص مرض کے لیے قارورہ اور نبض بھی دیکھی اور وہاں موجود لوگوں سے کہا کہ آپ میں سے اگر کوئی شخص ایسا ہو جو جرجان کے تمام محلوں کے نام سے

واقف ہوتو وہ میرے پاس آئے اور میرے سوالات کا ٹھیک ٹھیک جواب دے چنانچہ ایک شخص سامنے آیا۔ بوعلی سینا نے اس بیمار کی نبض پر ہاتھ رکھا اور اس شخص سے کہا کہ وہ تمام محلوں کے نام ایک ایک کر کے لیتا جائے۔ ایک محلہ کے نام پر اچانک مریض کی نبض میں ایک خاص قسم کا تغیر ہوا۔ محلوں کے نام سننے کے بعد شیخ نے کہا کہ اب ایک شخص کو حاضر کیا جائے جو اس محلہ کی تمام گلیوں کے نام سے واقف ہو۔ چنانچہ ایک دوسرا شخص سامنے آیا اور اس نے محلہ کی تمام گلیوں کے نام لینے شروع کیے۔ ایک گلی کا نام لیتے ہی مریض کی نبض میں اسی قسم کا تغیر پیدا ہوا جو محلہ کا نام سن کر ہوا تھا۔ گلی کا نام سننے کے بعد شیخ نے کہا کہ اب ایک شخص سامنے آئے جو اس گلی کے تمام گھروں سے واقف ہو۔ ایک شخص نے گلی کے تمام گھروں کے نام ایک ایک کر کے لینے شروع کیے۔ ایک گھر کا نام سنتے ہی پھر مریض کی نبض میں اسی طرح کی حرکت پیدا ہوئی جیسا کہ محلہ اور گلی کا نام سن کر ہوئی تھی۔ اب شیخ الرئیس بہت خوش ہوا کہ وہ اپنی تشخیص میں بالکل صحیح مقام پر پہنچ رہا ہے۔ اس کے بعد ایک ایسے شخص کو اپنے سامنے پیش کرنے کا حکم دیا جو اس گھر کے تمام افراد کے ناموں سے واقف تھا۔ جب اس شخص نے ایک ایسے خاص فرد کا نام لیا تو مریض کی نبض میں پھر وہی حرکت پیدا ہوئی جو اس سے پہلے کئی مرتبہ ہو چکی تھی۔

شیخ الرئیس اب اس نوجوان کے بارے میں سب کچھ سمجھ چکا تھا؛ اس نے قابوس کو اطمینان دلایا کہ آپ فکر نہ کریں۔ یہ مریض اب بالکل ٹھیک ہو جائے گا۔ شیخ نے پھر پوری تفصیل بتائی کہ آپ کا یہ رشتہ دار ایک لڑکی کے عشق میں گرفتار ہے اور یہ فلاں محلہ اور فلاں گھر کی لڑکی ہے۔ اگر میں اس نوجوان سے اس کے معاشقے کے بارے میں پوچھتا تو وہ کبھی اقرار نہ کرتا لہٰذا میں نے دوسرے شخص سے یہ کام لیا اور مریض کی نبض سے اس کی اندرونی کیفیات کو سمجھ لیا۔ اب میری رائے ہے کہ اس کی شادی اس لڑکی سے کر دی جائے۔ ایسا کرنے پر یہ بہت جلد ٹھیک ہو جائے گا۔ شیخ کی یہ باتیں سن کر نوجوان بے حد شرمندہ ہوا اور اس نے اس حقیقت کا اعتراف کر لیا۔ قابوس نے شیخ کو بتایا کہ یہ دونوں عاشق و معشوق میرے قریبی رشتہ دار ہیں لہٰذا میں تمہارے کہنے کے مطابق دونوں کی شادی کرنے کو تیار ہوں۔ چنانچہ اس نوجوان کا نکاح اسی لڑکی سے کر دیا گیا۔

اس طرح شیخ الرئیس کی سوجھ بوجھ، عقل اور نباضی سے وہ نوجوان بالکل ٹھیک ہو گیا اور معمول کے مطابق زندگی گزارنے لگا۔



## انسانی شکل میں گائے:

شیخ الرئیس بوعلی سینا نے ایک مرتبہ مالیخولیا کے علاج میں اپنی حذاقت کا ثبوت پیش کیا۔ ہوا یہ کہ آل بویہ کے عہد میں ایک شہزادے کو مالیخولیا ہو گیا۔ اس مرض کی وجہ سے وہ اپنے آپ کو گائے سمجھتا تھا اور گائے کی طرح ہی آوازیں نکالا کرتا تھا اور ہر شخص سے کہا کرتا تھا کہ مجھے ذبح کرو۔ اس مرض نے اس قدر شدت اختیار کر لی تھی کہ اس نے کھانا پینا تک ترک کر دیا تھا جس کی وجہ سے روز بروز اس کی حالت بگڑنے لگی۔ تمام اطباء علاج سے عاجز آ گئے۔ جب کوئی فائدہ نہیں ہوا تو بوعلی سینا سے جو اس وقت علاء الدولہ کا وزیر تھا، علاج کی درخواست کی گئی۔ اس نے پوری توجہ سے مریض کو دیکھا اور پوری کیفیت سن کر لوگوں سے کہا کہ ٹھیک ہے میں اس کا علاج کروں گا۔ آپ میں سے کوئی جا کر مریض کو بتا دے کہ تمہارے ذبح کرنے کا انتظام ہو گیا ہے۔

دوسرے دن بوعلی سینا دو آدمیوں کے ہمراہ اس مریض کے پاس گیا اور لوگوں سے مخاطب ہو کر مگر اس کو دکھانے کے لیے کہنے لگا کہ گائے کہاں ہے؟ میں اس کو ذبح کروں گا۔ مریض یہ بات سن کر خوش ہوا اور گائے کی طرح آوازیں نکالنے لگا۔ بوعلی سینا نے حکم دیا کہ اس کے ہاتھ پاؤں کو باندھ کر اس طرح لٹا دیا جائے جس طرح گائے کو ذبح کرنے کے لیے لٹایا جاتا ہے۔ جب اس کو لٹا دیا گیا تو بوعلی سینا نے اس کے قریب پہنچ کر چھری پر چھری رگڑنی شروع کی جیسا کہ قصاب لوگ کرتے ہیں اور ذبح کرنے کے لیے بیٹھا لیکن؛ چھری گلے پر

رکھنے سے قبل اس کے جسم کو دیکھ کر کہنے لگا کہ یہ گائے بہت دبلی ہے اس لیے اس کو اس وقت ذبح کرنا مناسب نہیں ہے۔

پہلے اس کو خوب چارہ کھلاؤ تا کہ یہ موٹی ہو جائے اور اس کے بدن سے زیادہ گوشت نکلے۔ یہ کہہ کر وہ مریض کے پاس سے اٹھا اور الگ جا کر لوگوں سے کہا کہ اب اس کے ہاتھ پیر کھول دیں اور جو کچھ دوائیں و غذائیں میں تجویز کروں وہ کھلائیں اور مریض کو یہ بات سمجھاتے رہیں کہ ان چیزوں کے کھانے سے گائے بہت جلد موٹی ہوتی ہے۔ اس طرح جب مریض کے پاس کھانے کے لیے کچھ لے جاتے تو وہ اس خوش فہمی میں کھا لیتا کہ میں موٹا ہو کر ذبح ہونے کے قابل ہو جاؤں گا۔ غرض کہ ان دواؤں اور غذاؤں کے استعمال سے مریض کی حالت روز بروز سدھرنے لگی اور بالآخر ایک مہینے کے اندر وہ بالکل ٹھیک ہو گیا۔

### فن اور فنکار:

ایک شہزادہ بیمار تھا۔ شیخ الرئیس بوعلی سینا کو علاج کے لیے بلایا گیا۔ شیخ نے جانے سے انکار کر دیا۔ لیکن زیادہ اصرار کرنے پر اس نے اپنے کچھ شاگردوں کو بھیج دیا۔ شاگردوں نے دیکھا کہ بہت سے اطباء مقویات سے علاج کر رہے ہیں اس لیے انہوں نے شہزادے سے پوچھا کہ آپ کو کون سی غذا پسند ہے۔ اس نے کہا کہ مجھے مچھلی پسند ہے۔ چنانچہ شاگردوں نے مختلف طریقے سے مچھلیاں پکوا کر کھلانی شروع کیں جس سے روز بروز شہزادہ اچھا ہوتا گیا۔ اس کے صلہ میں شاگردوں کو بہت انعام ملا۔ یہ انعامات انہوں نے اپنے استاد کے سامنے پیش کیے۔ شیخ نے ان دواؤں کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے کہا کہ ہم نے شہزادے کا علاج مچھلیوں سے کیا ہے۔ شیخ الرئیس یہ سنتے ہی کہنے لگے کہ اس مچھیرے کی کیسے جرأت ہوئی کہ بادشاہ کے حرم میں داخل ہو گیا، یعنی بجائے دوا کے مچھلی کے ذریعہ علاج کیا جو ایک طبیب کی شان کے منافی تھا۔ یہ کام کوئی مچھیرا ہی انجام دے سکتا تھا، طبیب نہیں۔ اس لیے شیخ کو یہ بات کچھ اچھی نہ لگی۔

### سرکہ سے گلا کھل گیا:

ابن بطلان کے پاس ایک بچہ آیا جس کا گلا بیٹھ گیا تھا اور بولنے پر قادر نہیں تھا۔ اس کو سانس بھی مشکل سے آتی تھی۔ ابن بطلان نے غور سے مریض کو دیکھا اور اس کے پیشے کے بارے میں مختلف سوالات کیے۔ لڑکے نے بتایا کہ وہ مزدور ہے اور مٹی چھاننے کا کام کرتا ہے۔ ابن بطلان نے تیز سرکہ مریض کو پلا دیا۔ اس سے فوراً قے ہوئی جس میں بہت سی مٹی سرکہ کے ساتھ خارج ہوئی۔ اس کے بعد مریض کا گلا کھل گیا اور وہ بات چیت کرنے لگا۔ شاگردوں نے جب اس حیرت انگیز علاج کے بارے میں پوچھا تو اس نے بتایا کہ کچھ مٹی اڑ کر مریض کی غذائی نالی میں جمع ہو گئی تھی جو صرف سرکہ سے ہی خارج ہو سکتی تھی اور یہی ہوا کہ سرکہ پیتے ہی قے ہوئی اور مٹی باہر آ گئی۔ یہ علاج اسی مریض کے ساتھ مخصوص تھا۔ ورنہ دوسرے مریضوں کے لیے یہ نقصان دہ بھی ہو سکتا تھا۔

### کافور سے سردی کا خاتمہ:

حلب میں ایک عورت کو جو امیر و کبیر گھرانے سے تعلق رکھتی تھی۔ ایک عجیب تکلیف تھی کہ اس کے سر میں مستقل سردی لگتی رہتی تھی جس کی وجہ سے وہ اپنے سر کو گرم رکھتی تھی اور اس پر کافی کپڑے لپیٹے رہتی تھی۔ ابن بطلان نے جب اس مریضہ کا معائنہ کیا تو ایک ترکیب اس کی سمجھ میں آئی۔ اس نے مریضہ کے سر سے تمام کپڑے دور کروائے اور بہت سا کافور منگا کر اس کے بالوں میں لگا دیا جس سے مریضہ کو فوراً نیند آ گئی۔ جب وہ بیدار ہوئی تو اس کے سر سے سردی غائب ہو چکی تھی اور اس کو گرمی کا احساس ہو رہا تھا۔ اس طرح کافور سے اس کو سردی کی شکایت سے نجات مل گئی۔

### درد سر اور ضربات:

علی بن عباس المجوسی کے پاس ایک مزدور آیا جس کو دوروں کی شکل میں درد سر کی شکایت رہتی تھی۔ مجوسی نے اس مریض کا عجیب علاج کیا۔اس نے مریض کے سر پر کئی مرتبہ چوٹ پہنچائی جس سے نکسیر کی شکل میں ناک سے خون جاری ہوگیا اور مادۂ فاسدہ جو اس مرض کا سبب تھا خون کے ساتھ خارج ہوگیا اس عمل سے مریض کو بہت سکون ہوا اور اس کا درد سر ہمیشہ کے لیے دور ہوگیا۔

## وہم کا علاج وہم سے:

بغداد میں ایک شخص کو مالیخولیا ہوگیا۔ بہت سے اطباء نے علاج کیا مگر کچھ فائدہ نہیں ہوا۔ بیمار کو یہ وہم ہوگیا تھا کہ اس کے سر پر مٹی کا مٹکا رکھا ہوا ہے۔اس خیال میں وہ کسی دروازے یا نیچی چھت کی عمارت میں بغیر جھکے ہوئے داخل نہیں ہوتا تھا۔ راستہ میں چلتا تو لوگوں سے بچتا ہوا چلتا کہ کہیں کسی کا دھکا نہ لگ جائے اور مٹکا گر نہ پڑے۔ یہ وہم اسے بے حد تکلیف دیتا تھا؛ مگر اس کا علاج بھی ممکن نہیں تھا۔حکیم اوحد الزماں (م ۱۱۵۲ء) کے پاس بھی یہ مریض لایا گیا۔حکیم کو سوجھ گیا کہ وہم کا علاج وہم سے ہی ممکن ہے۔اس نے اپنے دو غلاموں کو سمجھا دیا کہ ان میں سے ایک مکان کی چھت پر مٹی کا مٹکا لے جا کر بیٹھے اور دوسرا لکڑی لیے ہوئے تیار رہے۔ وہ مریض کو بلا کر صحن میں ایسی جگہ بٹھائے گا جو چھت سے قریب ہو۔ جب اشارہ کرے تو لٹھ بند غلام اس طرح لکڑی گھما کر مارے کہ مریض کے سر پر تو نہ لگے مگر کچھ فاصلے سے ہوا میں ہو کر اسی کے سر پر سے گزر جائے اور اس کی چھت پر جو غلام ہے وہ مٹی کے مٹکے کو یوں پھینکے کہ مریض کے پاس آکر گرے اور ٹوٹ جائے۔

یہ انتظام کر کے حکیم اوحد الزمان نے مریض کو اپنے یہاں بلالیا۔دیوان خانے کے بہار سائبان نے کے نیچے اسے بٹھادیا اور خود بھی وہیں بیٹھ کر باتیں کرنے لگا۔جس وقت دیکھا کہ مریض محو گفتگو ہے چپکے سے ہاتھ کا اشارہ کردیا۔ساتھ ہی نیچے کے غلام نے لکڑی چلائی اور مریض کے سر پر سے اس کی لاٹھی ہوا میں زناٹا بھرتی ہوئی نکل گئی اور چھت پر جو غلام تھا اس نے مٹکا نیچے گرادیا۔یہ کام ایسی صفائی سے ہوا کہ مریض کو بالکل یقین ہوگیا کہ جو مٹکا ٹوٹا ہے وہی ہے جو اس کے سر پر رکھا ہوا تھا۔اس طرح سے اس کو اس وہم سے گلو خلاصی ہوئی۔

## تشخیص کی سچائی:

حکیم اوحد الزماں کے پاس ایک شخص آیا جس کی انگلی میں زخم تھا اور وہ پکی ہوئی تھی۔انہوں نے بغیر کسی جھجک کے اس کی انگلی کاٹ دی۔شاگردوں کو تعجب ہوا اور کہا کہ آپ نے اس کی انگلی کاٹ کر ہمیشہ کے لیے اس کو معذور بنادیا۔اس قسم کے کئی مریض مختلف اطباء کے پاس گئے اور وہ ان کا علاج کرتے رہے لیکن فائدہ نہیں ہوتا تھا بلکہ زخم سے ہاتھ بیکار ہوجاتا تھا اور بہت سے مریض تو اپنی جان سے بھی ہاتھ دھو بیٹھے۔ بعد میں یہ مرض وبا کے طور پر پھیل گیا۔

حکیم اوحد الزماں کی یہ دانائی دیکھیے کہ اس نے ابتداء ہی میں سمجھ لیا تھا کہ انگلی کاٹے بغیر اس کا علاج ممکن نہیں ہے چنانچہ اس کے معاصر اطباء بھی اس کی اس تشخیص کے معترف ہوگئے۔

## بلغم کا عجیب امتحان:

اوحد الزماں بغدادی کے مطب میں ایک دن متوسط الحال آدمی آیا اور کہنے لگا کہ مجھے عرصہ سے کھانسی ہے اور کوئی دوا کام نہیں کر رہی ہے۔اس روز حکیم نے سرخ رنگ کا اطلسی چوغا پہن رکھا تھا جو سلجوقی فرمانروا نے اسے عطا کیا تھا۔حکیم نے مریض سے کہا کہ اب اگر تجھے کھانسی آئے تو زمین پر مت تھوکنا۔تھوڑی دیر بعد جب مریض نے کھانسنا شروع کیا تو حکیم نے چوغے کا دامن بڑھا کر کہا کہ اس میں

تھوکو۔مریض پہلے تو گھبرایا مگر حکیم کے اصرار پر مجبوراً اسے چونے پر تھوکنا پڑا۔حکیم نے تھوک کو اس چونے میں رگڑا اور پھر کہا کہ اس درخت سے (جو سامنے ہی لگا تھا) ایک نارنج توڑ کر کھاؤ۔مریض نے کہا یہ کھٹی چیز ہے۔اس کے کھانے سے میں مرجاؤں گا۔حکیم نے کہا کہ اس میں تمہاری صحت ہے۔چنانچہ مریض نے ایک نارنج کھالیا۔دوسرے دن مریض نے آکر بیان کیا کہ مجھے رات بھر کھانسی آتی رہی۔حکیم نے ایک اور نارنج کھلانا چاہا۔مریض نے کہا یہ رات بہت سخت گزری ہے۔اگر آج بھی کھالیا تو یقیناً مرجاؤں گا۔حکیم نے کہا کہ یہی تمہاری دوا ہے۔چنانچہ اس نے کھالیا۔دوسرے دن مریض نے آکر بتایا کہ آج رات بھر کھانسی نہیں اٹھی اور مجھے آرام سے نیند آئی۔حکیم نے کہا بس اب نارنج مت کھانا ورنہ مرجاؤ گے۔مریض کے جانے کے بعد طلباء نے اس کا سبب پوچھا تو حکیم نے کہا کہ میں نے مریض کے تھوک کو اس ملائم ریشمی کپڑے میں خوب رگڑا تو معلوم ہوا کہ تلچھٹ یا چھلکا نہیں ہے بلکہ لیسدار بلغم ہے جو نالیوں میں جما ہوا ہے۔اس لیے میں نے نارنج کھلایا، دوسرے دن مجھے اندازہ ہو گیا کہ نارنج بلغم کو اکھاڑ رہا ہے چنانچہ اگلے روز میں نے ایک اور کھلایا جس سے شفا ہونا شروع ہو گئی۔

## کثرت حیض کا حیرت انگیز علاج

مصنف چہار مقالہ نظامی عروضی ایک مرتبہ کسی کے گھر مہمان ہوئے۔صاحب خانہ نے ان کی بہت خاطر مدارت کی۔وہ دونوں کافی دیر تک باتیں کرتے رہے۔اثناء گفتگو میں صاحب خانہ نے کہا کہ آج کل میں بہت پریشان ہوں اور میری پریشانی کا سبب یہ ہے کہ میری ایک ہی اکلوتی بیٹی ہے۔اس کو ایک خطرناک مرض لاحق ہو گیا ہے۔ہر طریقہ سے اس کا علاج کروا چکا ہوں لیکن؛ کوئی فائدہ نظر نہیں آتا اس کو مرض یہ ہے کہ ایام حیض میں کثرت سے خون آتا ہے، جس سے وہ سوکھ کر بالکل کانٹا ہو گئی ہے۔خون کے زیادہ خارج ہوجانے کی وجہ سے اس پر غشی کی کیفیت طاری ہوجاتی ہے۔جب خون بند کرنے کی دوائیں دی جاتی ہیں تو پیٹ پھول کر درد ہونے لگتا ہے۔یہ سن کر طبیب کو اپنے میزبان سے بہت ہمدردی ہوئی۔اس نے کہا ٹھیک ہے اب کی مرتبہ جب درد شروع ہو تو مجھے اطلاع دینا میں کوئی نہ کوئی تدبیر کروں گا۔

ابھی چند روز ہی گزرے تھے کہ لڑکی کی ماں روتی ہوئی آئی اور اپنی بیٹی کی تکلیف بیان کی۔طبیب نے دیکھا کہ ایک جوان اور خوبصورت لڑکی جو چہرے سے بہت کمزور اور غمگین نظر آرہی تھی آتے ہی رونے لگی۔طبیب کو بہت رحم آیا اور کہنے لگا کہ تو مایوس نہ ہو میں تیرا علاج کروں گا۔اس نے مریضہ کی نبض دیکھی تو بہت قوی پائی۔پھر طبیب نے دونوں ہاتھوں کی رگ باسلیق کی فصد کھلوائی اور کافی مقدار میں خون خارج کر دیا۔مریضہ اس عرصہ میں بے ہوش ہو گئی، اس کے بعد آگ جلوا کر مرغ کے کباب تیار کروائے گئے۔سارا کمرہ کباب کی خوشبو سے مہک اٹھا جب یہ خوشبو مریضہ کے دماغ تک پہنچی تو اسے ہوش آگیا۔طبیب نے پھر اسے دواؤں سے تیار کیا ہوا ایک شربت پلایا اور ایک ہفتے تک مختلف قسم کی دوائیں استعمال کراتا رہا۔ایک ہفتے کے بعد وہ مریضہ بالکل ٹھیک ہو گئی اور اس کو ہر ماہ طبعی مقدار میں حیض آنے لگا۔اس مرض سے نجات پانے کے بعد وہ کافی دنوں تک زندہ رہی اور طبیب نے اس کو اپنی بیٹی بنالیا تھا۔

پیشکش حکیم محمد ایوب صاحب ممبئی

موبائل نمبر:09819292276

# مسلم عورتوں کے چند بنیادی حقوق

## (قرآن کی روشنی میں)

آج تحریک حقوق نسواں جیسی جماعتیں بہ بانگ دہل سارے عالم میں تاثر پیدا کررہی ہیں کہ قرآن کی رو سے، مسلم عورتوں کو مساوی حقوق حاصل نہیں ہیں جس کے نتیجے کے طور ان پر ہر معاملہ میں یا تو ظلم یا نا انصافی روا رکھا جاتا ہے یا ان سے یرغمالی جیسا سلوک کیا جاتا ہے۔ حد تو یہ ہے کہ اس تحریک کے علمبرداروں نے نعوذ باللہ، قرآن میں ترمیم کی مانگ تک شروع کردی ہے۔ ایسی تحریکوں کی تشہیر غیر مسلم معاشرہ، خصوصی طور پر مغربی ممالک اور ان کا میڈیا جس شد و مد سے ساری دنیا میں کررہا ہے، وہ حد درجہ تشویشناک ہے۔ مگر ایسا تاثر پیدا کیے جانے کی ساری ذمہ داری مسلم مردوں پر ہے۔ کیونکہ ساری دنیا کی طرح مسلم معاشرہ میں بھی بالادستی مردوں کی ہے اور وہ عورتوں کے ان حقوق کو، جو قرآن میں وارد ہیں، ڈھٹائی سے خلاف ورزی کرتے ہیں۔ خواہ باتیں میراث میں حصہ دینے کی ہو یا مہر کی ادائیگی کی، بیوی یا کسی بیوہ و مطلقہ سے سلوک کا ہو یا ان کے نان نفقہ کا۔ ستم بالائے ستم تو یہ ہے کہ یہ اپنے ایسے سارے کرتوتوں کو جائز بھی قرار دیتے ہیں، اور پورا مسلم معاشرہ اسے خاموشی سے برداشت بھی کرتا ہے۔

مولانا ابوالکلام آزادؔ نے اپنے مضمون ''عورت و مرد کی مساویانہ حیثیت'' میں عورتوں کے معاملہ میں، مسلم معاشرہ کی ساری خرابیوں کا ذمہ دار مردوں کو ٹھہرایا ہے۔ لکھتے ہیں:

''بلاشبہ مردوں نے اپنی ظالمانہ خود غرضیوں سے عورتوں کے بارے میں ہمیشہ غلط فیصلے کیے ہیں۔ لیکن قرآن کا یہ فیصلہ نہیں ہے۔ اس نے ہر جگہ مرد اور عورت کا مساویانہ حیثیت سے ذکر کیا ہے اور فضائل و خصائل کے لحاظ سے وہ دونوں میں کسی طرح کی بھی تفریق نہیں کرتا۔ سورۃ النساء میں جہاں ازدواجی زندگی کے احکام کی تشریح ہے، وہاں صاف صاف تصریح کردی ہے کہ فضائل و محاسن کے لحاظ سے دونوں یکساں طور پر اپنی اپنی راہیں رکھتے ہیں اور دونوں کے لیے ایک ہی طرح پر فضیلتوں کا دروازہ کھول دیا گیا ہے۔ جس طرح وہ نیک مردوں کے فضائل و مدارج بتلاتا ہے اسی طرح نیک عورتوں کے بتلاتا ہے اور جس طرح بدعمل مردوں کی برائیاں بتلاتی ہیں، اسی طرح بدعمل عورتوں کی بھی بتلائی ہیں۔ کہیں بھی دونوں میں کسی طرح کا امتیاز اس نے جائز نہیں رکھا ہے۔ منافقوں کا ذکر کیا تو صرف مردوں ہی کا نہیں کیا، دونوں جنسوں کا کیا۔ مومنوں کا ذکر کیا تو صرف مردوں ہی کا نہیں کیا، دونوں کا کیا، مردوں اور عورتوں کی یہ اخلاقی مساوات اس کا عام اسلوب ہے۔ ہر جگہ تم دیکھو گے کہ وہ دونوں کو ایک ہی جگہ کھڑا کرتا، ایک ہی درجہ میں رکھتا، اور ایک ہی طرح پر ذکر و خطاب کرتا ہے۔ غور کرو، کسی وصف میں بھی تفریق نہیں، کسی فضیلت میں امتیاز نہیں، کسی برائی میں عدم مساوات نہیں۔ پھر کیا ممکن ہے کہ جس قرآن نے مردوں اور عورتوں کی اخلاقی مساوات اس درجہ ملحوظ رکھی ہو، اس قرآن کا یہ فیصلہ ہو کہ عورتوں کی جنس مردوں کے مقابلہ میں زیادہ بد اخلاق ہے۔ دنیا میں کوئی عورت بری نہیں ہوتی۔ اگر مرد اُسے برا بننے پر مجبور نہ کرتا۔ عورت کی برائی کتنی ہی سخت اور مکروہ صورت میں نمایاں ہوتی ہو، لیکن اگر جستجو کروگے تو تہہ میں ہمیشہ مرد ہی کا ہاتھ دکھائی دے گا، اور اگر اس کا ہاتھ نظر نہ آئے تو ان برائیوں کا ہاتھ ضرور نظر آئے گا جو کسی نہ کسی شکل میں اس کی پیدا کی ہوئی ہیں۔ جہاں تک عورتوں کے جنسی اخلاق کا تعلق ہے، قرآن میں کہیں کوئی ایسی بات موجود نہیں ہے جس سے مترشح ہوتا ہے کہ عورت کی جنس مرد سے فروتر ہے، یا بے عصمتی کی راہوں میں زیادہ مکار اور شاطر۔''

مسلم معاشرہ میں یہ ساری بدعنوانیاں بہت حد تک عورتوں کے حقوق کے متعلق، قرآن میں وارد احکام کی پوری واقفیت نہ ہونے کی وجہ سے بھی ہیں اور عورتیں تو اپنے حقوق سے اور بھی زیادہ لاعلم ہیں۔ اس لیے اس مضمون میں عورتوں کے چند بنیادی حقوق،

جو قرآن میں وارد ہیں، انہیں ذیلی عنوانات کے تحت نقل کیا جا رہا ہے تاکہ صرف یہی نہیں کہ عورتیں اپنے حقوق سے واقف ہوں اور وقت پڑنے پر ان کی رو سے چارہ جوئی کر سکیں بلکہ اس لیے بھی کہ مرد اپنے دل پر خود ہاتھ رکھ کر سوچیں کہ وہ اپنی روزانہ زندگی، خصوصی طور پر ازدواجی زندگی، کے معاملات میں جن کا تعلق عورتوں سے ہے۔ کہاں تک خدائے تعالیٰ کے احکام کی پاسداری کر رہے ہیں، تاکہ وہ اس عذاب عظیم سے بچ سکیں جس کی وعید خدا نے ہر اس شخص کے لیے دی ہے جو اس کے احکام کی خلاف ورزی کرتا ہے۔ انہیں خدائے تعالیٰ کا یہ ارشاد نہ بھولنا چاہیے کہ:

"عورتوں کے لیے معروف طریقے پر ویسے ہی حقوق ہیں جیسے مردوں کے حقوق اُن پر ہیں۔ البتہ مردوں کو اُن پر ایک درجہ حاصل ہے۔" (سورۃ البقرہ ۲۔ آیت: ۲۲۸)

اگر سورۃ النساء ۴ کی آیت ۳۴ میں مردوں کو عورتوں پر قوام بنایا گیا ہے تو یہ فضیلت بمعنی شرف اور عزت نہیں، بلکہ اس لیے کہ عورتیں طبعاً اور فطرۃً کمزور ہیں، جس کے لیے انہیں خانگی زندگی میں مرد کی حفاظت اور خبر گیری کی ضرورت ہے۔ ورنہ وہ صنف نازک نہ کہی جاتیں۔

## حق زوجگی:

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

"اور اگر تم کو اندیشہ ہو کہ یتیموں کے ساتھ انصاف نہ کر سکو گے، تو جو عورتیں تم کو پسند آئیں، ان میں سے دو دو، تین تین، چار چار سے نکاح کرو، لیکن اگر تم کو اندیشہ ہو کہ ان کے ساتھ عدل نہ کر سکو گے تو پھر ایک ہی بیوی کیا کرو، یا ان عورتوں کو زوجیت میں لاؤ جو تمہارے قبضہ میں آئی ہیں۔ بے انصافی سے بچنے کے لیے یہ زیادہ قرین صواب ہے۔ (سورۃ النساء ۴، آیت: ۳)

یہ آیت تعدادِ ازدواج کو عدل کے شرط سے مشروط کرتی ہیں۔ جو شخص عدل کی شرط پوری نہیں کرتا، مگر ایک سے زیادہ بیویاں کرنے کی اجازت سے فائدہ اٹھاتا ہے، وہ اللہ کے ساتھ دغابازی کرتا ہے، حکومتِ اسلامی کی عدالتوں یا غیر مسلم حکومتوں میں قائم شرعی عدالتوں کو حق حاصل ہے کہ جس بیوی یا جن بیویوں کے ساتھ وہ انصاف نہ کر رہا ہو، ان کی دادرسی کریں۔ اس آیت کی مزید تصریح اسی سورۃ کی درج ذیل آیت ۱۲۹ میں اس طرح کی گئی ہے:

"بیویوں کے درمیان پورا پورا عدل کرنا تمہارے بس میں نہیں ہے، تم چاہو بھی تو اس پر قادر نہیں ہو سکتے۔ لہٰذا (قانون الٰہی کا منشا پورا کرنے کے لیے کافی ہے کہ) ایک بیوی کی طرف نہ جھک جاؤ کہ دوسری کو اُدھر لٹکتا چھوڑ دو۔ اگر تم اپنا طرز عمل درست رکھو اور اللہ سے ڈرتے رہو تو اللہ چشم پوشی کرنے والا اور رحم فرمانے والا ہے۔"

## حق مہر:

مہر کا تعلق براہ راست نکاح سے ہے۔ نکاح ایک مقدس رشتہ، پاکیزہ تعلق اور مضبوط بندھن ہے۔ اس ذیلی عنوان پر تفصیلی طور پر روشنی اسی کتاب کے مضمون "نکاح اور مہر کی شرعی حیثیتیں" میں ڈالی گئی ہے جسے قارئین اس ذیلی عنوانات کے تحت پڑھیں۔ البتہ اس موضوع پر یہاں صرف ایک حدیث نقل کی جا رہی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

"جس نے ایک مال مہر کے عوض کسی عورت سے نکاح کیا اور نیت یہ رکھی کہ وہ اس کا مہر ادا نہیں کرے گا وہ دراصل زانی ہے۔"

## جہیز میں دی گئی چیزوں پر حق:

لڑکی کو اس کے والدین کی طرف سے جہیز کے نام سے سامان دینے کی کوئی شرعی حیثیت نہیں ہے۔ لیکن اگر والدین وغیرہ کی طرف سے اس کو اپنی مرضی سے بغیر کسی مطالبہ اور رسم کے کچھ سامان دیا جائے تو وہ اس کی ملکیت ہوگی۔ شوہر کا اس پر کوئی قانونی حق نہیں ہے۔

## حق وراثت:

میراث کے معاملہ میں اصولی طور پر سورۃ النساء ۴ کی درج ذیل آیت ۷ میں فرمایا گیا ہے کہ:

''مردوں کے لیے اس مال میں حصّہ ہے جو ماں باپ اور قریبی رشتہ داروں نے چھوڑا ہو اور عورتوں کے لیے بھی اس مال میں حصّہ ہے جو ماں باپ اور قریبی رشتہ داروں نے چھوڑا ہو، خواہ تھوڑا ہو یا بہت اور یہ حصّہ اللہ کی طرف سے مقرر ہے۔''

اس کے بعد ہی کی آیت میں مزید ارشاد ہے: ''اور جب تقسیم کے موقع پر کنبہ کے لوگ اور یتیم اور مسکین آئیں تو اس مال میں سے ان کو بھی کچھ دو اور ان کے ساتھ بھلے مانسوں کی سی بات کرو۔''

پہلی آیت میں واضح طور پر پانچ قانونی حکم دیے گئے ہیں: ایک یہ کہ میراث صرف مردوں ہی کا حصہ نہیں ہے بلکہ عورتیں بھی اس کی حقدار ہیں۔ دوسرے یہ کہ میراث بہر حال تقسیم ہونی چاہیے، خواہ وہ کتنی ہی کم ہو۔ تیسرے اس آیت میں میت کے چھوڑے ہوئے پورے مال کو قابل تقسیم قرار دیا گیا ہے اور اس میں منقولہ اور غیر منقولہ، زرعی یا غیر زرعی، آبائی اور غیر آبائی کی کوئی تفریق نہیں رکھی گئی ہے۔ چوتھے مورث کی زندگی میں کوئی حق میراث پیدا نہیں ہوتا، بلکہ میراث کا حق اُس وقت پیدا ہوتا ہے جب مورث کوئی مال چھوڑ کر مرا ہو۔ پانچویں قریب رشتہ دار کی موجودگی میں بعید تر رشتہ دار میراث نہ پائے گا۔ اس قاعدے کی تصریح اسی سورۃ کی آیات ۱۱ر اور ۳۳ر میں علی الترتیب اس طرح وارد ہوئی ہے:

''تم نہیں جانتے کہ تمہارے ماں باپ اور تمہاری اولاد میں سے کون بہ لحاظ نفع قریب تر ہے۔''

''اور ہم نے ہر اُس ترکے کے حق دار مقرر کردیے ہیں جو والدین اور قریبی رشتہ دار چھوڑیں۔ اب رہے وہ لوگ جن سے تمہارے عہد و پیمان ہوں تو ان کا حصہ انہیں دو، یقیناً اللہ ہر چیز پر نگراں ہے۔''

اس قاعدے کی تصریح یا تفصیل اسی سورۃ النساء کی درج ذیل آیات ۱۱ر اور ۱۲ر میں کی گئی ہے:

''تمہاری اولاد کے بارے میں اللہ تمہیں ہدایت کرتا ہے کہ مرد کا حصہ دو عورتوں کے برابر ہے۔ اگر (میت کے وارث کی) دو سے زیادہ لڑکیاں ہوں تو انہیں ترکے کا دو تہائی دیا جائے گا اور اگر ایک ہی لڑکی وارث ہو تو آدھا ترکہ اس کا ہے۔ اگر میت صاحب اولاد ہو تو اس کے والدین میں سے ہر ایک کو ترکے کا چھٹا حصہ ملنا چاہیے اور اگر وہ صاحب اولاد نہ ہو اور والدین ہی اس کے وارث ہوں تو ماں کا تیسرا حصہ دیا جائے اور اگر میت کے بھائی بہن بھی ہوں تو ماں چھٹے حصے کی حقدار ہوگی۔ (یہ سب حصے اس وقت نکالے جائیں گے) جب وصیت جو متوفی نے کی ہو پوری کردی جائے اور قرض جو اس پر ہو ادا کردیا جائے۔ تم نہیں جانتے کہ تمہارے ماں باپ اور تمہاری اولاد میں سے کون بہ لحاظ نفع تم سے قریب تر ہے۔ یہ حصے اللہ نے مقرر کردیے ہیں، اور اللہ یقیناً سب حقیقتوں سے واقف اور ساری مصلحتوں کا جاننے والا ہے۔'' (آیت ۱۱)

''اور تمہاری بیویوں نے جو کچھ چھوڑا ہو اس کا آدھا حصہ تمہیں ملے گا اگر وہ بے اولاد ہوں، ورنہ اولاد ہونے کی صورت میں ترکہ کا ایک چوتھائی حصہ تمہارا ہے، جب کہ وصیت جو انہوں نے کی ہو پوری کردی جائے اور قرض جو انہوں نے چھوڑا ہو ادا کردیا جائے۔ اور اگر مرد یا عورت جس کی میراث تقسیم طلب ہے) بے اولاد بھی ہو اور اس کے ماں باپ بھی زندہ نہ ہوں، مگر اس کا ایک بھائی یا ایک بہن موجود ہو تو بھائی اور بہن ہر ایک کو چھٹا حصہ ملے گا، اور بھائی بہن ایک سے زیادہ ہوں تو کل ترکہ کے ایک تہائی میں وہ سب شریک ہوں

گے جب کہ وصیت جو کی گئی ہو پوری کر دی جائے اور قرض جو متوفی نے چھوڑا ہو ادا کر دیا جائے، بشرطیکہ وہ ضرر رساں نہ ہو، یہ حکم ہے اللہ کی طرف سے اور اللہ دانا و بینا اور نرم گو ہے۔" (آیت ۱۲)

ان آیات کے بعد ہی اگلی آیت ۱۳ ر ۱۴ میں ارشاد ہے:

"یہ اللہ کی مقرر کی ہوئی حدیں ہیں جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کرے گا اسے اللہ ایسے باغوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی اور ان باغوں میں وہ ہمیشہ رہے گا اور یہی بڑی کامیابی ہے۔ اور جو اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے گا اور ان کی مقرر کی ہوئی حدوں سے تجاوز کر جائے گا اسے اللہ آگ میں ڈالے گا جس میں وہ ہمیشہ رہے گا اور اس کے لیے رُسوا کن عذاب ہے۔"

کلالہ یعنی وہ شخص جو لاولد بھی ہو اور جس کے باپ اور دادا بھی زندہ نہ ہوں ان کی میراث کی تقسیم پر ارشاد ہے:

"اے نبی! لوگ تم سے کلالہ کے معاملہ میں فتویٰ پوچھتے ہیں، کہو اللہ تمہیں فتویٰ دیتا ہے۔ اگر کوئی شخص بے اولاد مر جائے اور اُس کی ایک بہن ہو تو وہ اس کے ترکہ میں نصف پائے گی اور اگر بہن بے اولد مرے تو بھائی اس کا وارث ہوگا۔ اگر متوفی کی وارث بہنیں ہوں تو عورت کا اکہرا اور مردوں کا دوہرا حصہ ہوگا۔ اللہ تمہارے لیے احکام کی توضیح کرتا ہے تاکہ تم بھٹکتے نہ پھرو۔ اور اللہ ہر چیز کا علم رکھتا ہے۔

(سورۃ النساء ۴، آیت: ۱۷۶)

میراث کے معاملے میں ان سارے قرآنی احکامات کے پیش نظر ہر مسلمان مرد یہ سوچے کہ کیا وہ ان پر عمل پیرا ہے؟ جہاں تک زرعی زمین کی تقسیم کا سوال ہے، نزدیک پاس رہنے والے حقدار خصوصی طور پر بہنیں تو چند سالوں تک لڑ جھگڑ کر اپنا حصہ لے بھی لیتی ہیں مگر زیادہ دور رہنے والے تو کلیجے پر پتھر رکھ لیتے ہیں۔ جہاں تک مکان کی تقسیم کا سوال ہے یا اس کی قیمت لگا کر حقداروں کو نقدی حصہ دینے کی بات ہے، ہر مرد یہ بتائے کہ اس نے کتنے معاملوں میں ان احکامات کے مطابق مکان کو تقسیم ہوتے یا اس کی قیمت دیتے سنا یا دیکھا ہے ہر مرد یہ بتائے کہ والدین اگر قریبی رشتہ دار کی چھوڑی ہوئی منقولہ جائداد جیسے موٹر کار، ٹریکٹر، ٹرک، لاری، فرنیچر، اسٹیل الماریاں، بجلی کے پنکھے، فریج، ٹی وی، ٹیلیفون، اون اور دیگر سامان آرائش، یا بزنس یا دوکان یا گھر یا بینک میں جمع نقدی کی تقسیم ہوتے سنا یا دیکھا ہے۔

گر اقبال نے "بانگ درا" کی نظم جواب شکوہ میں مسلمانوں کو مخاطب کر کے اگر یہ کہا ہے کہ

تم بھی کچھ ہو بتاؤ تم مسلمانوں بھی ہو؟ تو مسلمان کی جبینوں پہ شکنیں آجاتی ہے

اقبال

از: اقبال میمن ماخوذ: بشکریہ (کتاب: تشکیل جدید الٰہیات اسلامیہ لکچر مدراس و حیدرآباد۔ جنوری ۱۹۲۹ء)

## نیند نہ آنے کی شکایت کی دعا

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے شکایت کی کہ مجھے رات میں نیند نہیں آتی رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم بستر پر لیٹو تو اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کر لیا کرو: (رواہ الترمذی)

-اَللّٰھُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَمَا اَظَلَّتْ وَرَبَّ الْاَرْضِیْنَ وَمَا اَقَلَّتْ وَرَبَّ الشَّیَاطِیْنَ وَمَا اَضَلَّتْ کُنْ لِیْ جَارًا مِنْ شَرِّ خَلْقِكَ کُلِّھِمْ جَمِیْعًا اَنْ یَّفْرُطَ عَلَیَّ اَحَدٌ اَوْ اَنْ یَّبْغِیَ عَلَیَّ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَیْرُكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ۔

# یاقوت از: عبدالہادی خاں کاوش (رحمۃ اللہ علیہ)

جاننا چاہیے کہ اصل یاقوت چار طرح کا ہوتا ہے ''سرخ'' ''زرد'' ''آسمانجوی'' اور سفید۔ سرخ یاقوت بھی چار طرح کا ہوتا ہے ''وردی، خمری، بھرمانی سرخ اور رمانی سرخ، اور یہ انار کی طرح سرخ یاقوت سب سے اعلیٰ اور افضل ہوتا ہے۔ اور زرد رنگ کا یاقوت بھی تین طرح کا ہوتا ہے ہلکا زرد، خلوفی زرد، اور گلناری زرد اور یہ گلناری زرد رنگ کا یاقوت سب سے اچھا ہوتا ہے اور آسمانجوی یاقوت بھی چار طرح کا ہوتا ہے۔ ازرق، لاجوردی، نیلی کجلی اور سفید یاقوت بھی دو طرح کا ہوتا ہے، محای، عنبری، یاقوت کی طبیعت اس کی رنگت اور رنگ کی کمی وبیشی پر منحصر ہوتی ہے، سرخ یاقوت گرم وخشک ہوتا ہے اور زرد یاقوت اس کے قریب گرم وخشک ہوتا ہے۔ اور آسمانجوی یاقوت زیادہ سرد اور زیادہ خشک ہوتا ہے اور سب سے زیادہ سرد، سفید یاقوت ہوتا ہے۔ اور آگ پر صرف سرخ یاقوت ہی قائم رہتا ہے اور اس کا رنگ تبدیل نہیں ہوتا دیگر رنگ کے یاقوت مکلس ہو جاتے ہیں اور ان کا رنگ بدل جاتا ہے اور وہ سفید ہو جاتے ہیں۔

اور یاقوت کے خواص میں سے بعض یہ ہیں کہ جو شخص یاقوت کو گردن میں بطور ہار کے ڈالے یا انگوٹھی میں پہنے اور اس شہر میں طاعون کی بیماری پھیلی ہوئی ہو تو اس کو یہ بیماری لاحق نہ ہوگی اور وہ لوگوں کی نظر میں معزز ہوگا اور اس کی ضرورت آسانی سے حاصل ہو گی اور اسباب معاش فراہم ہوں گے اور یاقوت دل کو قوی کرتا ہے اور اس کو پہننے والا بہادر ہو جاتا ہے اور یہ لوگوں کے دلوں میں اپنے پہننے والے کا رعب اور دبدبہ پیدا کرتا ہے اور خفقان اور وسوسوں سے نجات دلاتا ہے اور خون کے انجماد اور پانی کے انجماد میں فائدہ مند ہے اور جب تک یاقوت آدمی کے ہاتھ میں ہو اس پر آسانی بجلی نہیں گرتی ہے۔ اور زرد یاقوت کی بعض خاصیات یہ ہیں کہ یہ احتلام کو نہیں ہونے دیتا اور کہا گیا ہے کہ ازرق نیلا یاقوت کی انگوٹھی پہن کر جو شخص جماع کرے تو یہ حمل ٹھہرنے نہیں دیتا ہے۔

عربی عبارت کے ترجمہ کے بعد مزید تشریح حسب ذیل ہے:

یاقوت کو فارسی میں ''بھرمانی'' انگریزی میں روبی (Ruby) ہندی میں مانک، سنسکرت میں پدم راگ اور پنجابی میں لال کہتے ہیں۔ اس کا عربی نام لعل ہے۔ اس کا شمار اعلیٰ اور قیمتی جواہرات میں ہوتا ہے۔ یاقوت کان جزیرہ سرانديب (لنکا) کی حدود میں ہے اور کہتے ہیں کہ ملک زنگبار میں ایک پہاڑ ہے اس کو کوہ قاف کہتے ہیں۔ اس کے نیچے یاقوت سرخ کا پہاڑ ہے۔

جدید تحقیقات کے مطابق ملک برما میں اس کی پرانی کانیں ہیں، افغانستان کے صوبہ بدخشان اور چکدلی میں بھی یاقوت کی بہت قدیم کانیں ہیں، عمدہ قسم کا یاقوت سیام کے جنوبی مشرقی علاقہ میں پایا جاتا ہے۔ سیلون، لنکا، مڈگاسکر، کیلیفورنیا اور جنوبی افریقہ میں خوب ملتا ہے اور پاکستان میں بھی پایا جاتا ہے اور سب سے اچھی قسم کا یاقوت پاکستان میں ریاست چترال میں پایا جاتا ہے اور برازیل میں بہت اعلیٰ قسم کا یاقوت نکالا جاتا ہے جو اپنے رنگ کی وجہ سے مشہور ہے لیکن وزن کے اعتبار سے بہت چھوٹا ہوتا ہے۔

## تخلیق وکیمیاوی تجزیہ

زمانہ قدیم کے حکماء کے مطابق اس پتھر کی تخلیق آب شیریں سے ہوتی ہے۔ جو عرصہ تک پتھروں کے درمیان رہنے سے گاڑھا اور سنگین ہو جاتا ہے اور پتھروں کی گرمی اور حدت اس کو پختہ کر کے سخت کر دیتی ہے۔

جدید سائنس کے مطابق کیمیاوی طور پر اس پتھر (جواہر) میں ۹۸ فی صد ایلومونا اور ۲۔ ۱ فی صد چونا اور بہت کم مقدار کرومیم ہوتی ہے۔

## شناخت

اس پتھر (جواہر) کی سختی ۹ر درجے ہوتی ہے اور یہ صرف الماس (ہیرے) سے کٹ سکتا ہے اگر یہ کسی معمولی پتھر سے کٹ جائے تو یہ اصلی نہیں بلکہ نقلی یاقوت ہوگا۔ کیونکہ صنعت کار اور صباغ بلور کو اعلیٰ سرخ رنگ کر ایسا بنا دیتے ہیں کہ بالکل اصلی یاقوت معلوم ہوتا ہے۔ لیکن بلور اور یاقوت میں فرق بھی ہے۔ یاقوت وزن میں بھاری اور سخت ہوتا ہے اور بلور ہلکا اور نرم ہوتا ہے۔ اور اگر رنگین بلور آفتاب یا چراغ کے سامنے کر کے دیکھا جائے تو بعض جگہ سرخ اور بعض سفیدی مائل نظر آئے گا۔ اور اسی طرح اصلی اور نقلی یاقوت کی شناخت Chelsea colour filler سے بآسانی کی جاسکتی ہے۔ یعنی اگر فلٹر سے اس کی روشنی کی شعاعیں پار ہو جائیں تو یہ یاقوت نقلی ہے اور اگر شعاعیں نہ گزر سکیں تو یاقوت اصلی ہے۔

## رنگت

اصل یاقوت چار رنگ کا ہوتا ہے (۱) سرخ (۲) زرد (۳) اخبر (۴) سفید اور بعض محققین کے مطابق یاقوت سیاہ رنگ کا بھی ہوتا ہے لیکن سرخ یاقوت سب سے بہتر اور اعلیٰ ہے اور یہ سرخ یاقوت بھی چار طرح کا ہوتا ہے۔

۱۔ سرخ بھرمانی جو کسم کے رنگ کی طرح سرخ ہوتا ہے۔ ۲۔ سرخ رمانی۔ جو انار کے دانے کی مانند سرخ ہوتا ہے۔

بعض ماہرین جواہرات کا خیال ہے کہ رُمانی سرخ بہتر ہوتا ہے۔ مشہور ماہر جواہر ابوریحان محمد بن احمد البیرونی متوفی ۴۴۰ھ کا کہنا ہے کہ یہ دونوں قسمیں دراصل ایک ہی ہیں اہل عراق اس کو رُمانی کہتے ہیں اور خراسان میں اس کو بھرمانی کہا جاتا ہے۔

۳۔ سرخ وردی جو گلابی رنگ کا ہوتا ہے۔ ۴۔ سرخ نارجی جو گہرے سرخ رنگ کا ہلکا زرد رنگ دکھائے۔

بعض ماہرین جواہرات کے نزدیک یاقوت سرخ، خری اور خلی بھی ہوتا ہے۔ جو یاقوت سرخ شراب کی طرح سرخ ہوتا ہے اس کو یاقوت خری کہتے ہیں۔ اور جو یاقوت مثل سرکہ کے سرخ ہوتا ہے اس کو یاقوت خلی کہتے ہیں بعض ماہرین اسی کو یاقوت گلناری بھی کہتے ہیں۔ اور اصلی سرخ یاقوت کا رنگ آگ سے تبدیل نہیں ہوتا۔ لیکن آگ میں سفید معلوم ہوتا ہے۔ لیکن آگ سے نکالنے پر فوراً اپنے رنگ پر آجاتا ہے اور آگ کی طرح سرخ نظر آتا ہے تاریخ کی کتابوں میں لکھا ہے کہ۔ سلطان ابراہیم جو سلطان محمود کی اولاد سے تھا۔ سلطان ملک شاہ نے اس کے پاس اپنا ایک قاصد کسی کام سے بھیجا، اس وقت سردی کا موسم چل رہا تھا جب قاصد سلطان ابراہیم کے سامنے گیا تو اس نے دیکھا کہ بادشاہ کے سامنے ایک سنہری آتش داں رکھا ہے اور اس میں دہکتی ہوئی سرخ چنگاریاں بھری ہیں قاصد یہ ماجرا دیکھ کر حیراں رہ گیا۔ یہ سب کے سب سرخ یاقوت تھے یہ جو آگ کی طرح دہک رہے تھے۔ سنا ہے کہ نوشیرواں عادل کے خزانے میں ایک یاقوت شب افروز تھا بادشاہ نے اس کا نام کوکب رکھا تھا۔ یہ یاقوت اندھیری رات میں مثل چراغ کے روشن رہتا تھا، گو ہر شب چراغ سے یہی مراد ہے۔

تمام محققین کا اس پر اتفاق ہے یاقوت کحلی یعنی سیاہ رنگ کا یاقوت سب سے بھاری ہوتا ہے اور سفید یاقوت بلور کی طرح صاف شفاف ہوتا ہے مگر یاقوت نہایت سخت اور سنگین ہوتا ہے اور بلور ہلکا اور نرم ہوتا ہے۔

## یاقوت کے اقسام

یاقوت بہت سے اقسام میں پایا جاتا ہے جن میں چار بہت مشہور ہیں:

(۱) مشرقی یاقوت (۲) مغربی یاقوت (۳) سائیل یاقوت (۴) بیلس یاقوت کے یہ تمام اقسام رنگت سختی اور وزن کے لحاظ

سے ایک دوسرے سے مختلف ہوتے ہیں۔ جوہری حضرات نے ان کی تشریح اس طرح کی ہے:
(۱) چولاون، اس کا رنگ گہرا سرخ ہوتا ہے۔(۲) آبنوی، یہ رنگ قدرے سیاہی مائل سرخ ہوتا ہے۔(۳) کھیرا، یہ رنگت میں سرخ کتھئی یعنی براؤن ہوتا ہے۔(۴) گلگون، اس کا رنگ زردی مائل سرخ ہوتا ہے۔(۵) اطلسی، یہ گہرا سرخ مگر تربوزی رنگ کا ہوتا ہے۔

## یاقوت کے عیوب

اس پتھر (جواہر) کے قیمتی ہونے کے باوجود اس میں کچھ عیب بھی پائے جاتے ہیں جن سے اسی کی قدروقیمت کم ہو جاتی ہے۔ ماہرین جواہرات نے یاقوت کے مندرجہ ذیل عیوب بیان کیے ہیں۔
(۱) چیرا، جب یاقوت میں شگاف آجاتا ہے تو اُسے چیرا کہتے ہیں۔(۲) دودھیا، جب یاقوت کا رنگ دودھیا ہو جائے۔(۳) ابرکی، جب اس میں ابرک کی چادر کی طرح شگاف دار دھاریاں پڑی ہوتی ہوں۔(۴) آبنوس، جب یاقوت سیاہی مائل سرخ ہو، یہ عیب مانا جاتا ہے۔(۵) جوتلا، زردی مائل رنگت بھی عیب مانی جاتی ہے۔(۶) مادا، سیاہی مائل ہونے کے علاوہ مذکورہ بالا عیوب میں سے کوئی عیب اس میں موجود ہو۔(۷) ڈھابا، یاقوت کا بے آب وتاب اور بے رونق ہونا۔

## یاقوت کی تاریخ

اگرچہ ابتدا ہی سے انسان پتھروں کا استعمال کرتا چلا آیا ہے مگر جواہرات کا استعمال انسان نے کب سے شروع کیا تاریخ ابھی تک اسی کا تعین نہیں کرسکی ہے۔ مگر ہنود کی قدیم کتابوں سے پتا چلتا ہے کہ ان کے دیوی دیوتا اور راجہ مہاراجہ زیورات استعمال کرتے تھے جن میں دیگر جواہرات کے ساتھ ساتھ یاقوت کی بھی جڑے ہوتے تھے۔
حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کتاب سرالعالمین میں لکھا ہے حضرت سلیمان علیہ السلام کے ہاتھ میں جو انگوٹھی تھی اس میں سرخ یاقوت کا نگینہ تھا۔ اور یہ انبیاء علیہم السلام کے تبرکات میں شامل تھی اور ایک نبی کو منتقل ہوتے ہوتے جناب سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک پہنچی۔ اور پھر آپ نے یہ انگوٹھی حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو عنایت فرمادی اور حضرت علی شیر خدا کرم اللہ وجہہ یہ انگوٹھی بحالت رکوع سائل کو دے دی جس پر قرآن مجید کی یہ آیت نازل ہوئی: إِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللَّهُ وَرَسُولُهُ وَالَّذِينَ آمَنُوا يُقِيمُونَ الصَّلَوٰةَ وَيُؤْتُونَ الزَّكَوٰةَ وَهُمْ رَاكِعُونَ۔ پھر یہ انگوٹھی ایک عرصہ بعد حضرت امام موسیٰ کاظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کافی رقم میں خرید فرمائی۔ اس میں جڑا ہوا یاقوت پانچ مثقال وزن کا تھا اور انگوٹھی کی چاندی ۴ مثقال وزنی تھی۔
اسی پتھر کے متعلق مستند کتابوں میں نظر گزرا ہے کہ تمام پہاڑوں کے پتھروں سے پہلے یاقوت ہی نے ولایت اہل بیت کا اقرار کیا تھا اور اسی لیے شیخ محمد بن بابویہ کتاب ثواب الاعمال میں آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ یاقوت کی انگوٹھی پہننا ثواب ہے یہ نگینہ سب سے افضل ہے۔
مولانا شیخ محمد علیہ الرحمہ نے کتاب ہدایت الائمہ میں روایت بیان کی ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی انگوٹھی کے یاقوت پر کندہ تھا لَا إِلٰهَ إِلَّا اللَّهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِينُ۔

## یاقوت کے طبی فوائد

یاقوت مفرح قلب اور مقوی اعضائے رئیسہ ہے، خون کو متحرک رکھتا ہے تھرمباسز Thromblasis کے لیے مفید ہے۔ اور بقول ارسطو کے یاقوت، شریف اور نفیس جواہر ہے۔ اس میں کچھ نقطے معلوم ہوتے ہیں اور مختلف قسم کے عکس ہوتے ہیں اور یہ بڑا دیدہ

زیب ہوتا ہے زمانہ قدیم کے شعرا اس جواہر سے لب محبوب کو تشبیہ دیتے تھے، یاقوت کو شب چراغ بھی کہا جاتا ہے یہ فراخ دلی محبت درد شفقت بڑھاتا ہے پرانے زمانے پر رسم شادی کے لیے یاقوت کی انگوٹھی کی بڑی اہمیت تھی۔ یاقوت نبض کی رفتار تیز کرتا ہے خون صاف کرتا ہے پیاس کی شدت کو کم کرتا ہے اور امراض قلب کے لیے مفید ہے۔ مرگی، جنون، طاعون پلیگ اور گٹھیا کو فائدہ کرتا ہے۔ رطوبت کو خشک کرتا ہے جگر کو طاقت دیتا ہے۔ وحشت دور کرتا ہے جریان کو روکتا ہے سیلان الرحم کی شکایت کو دور کرتا ہے۔ اس کا سرمہ آنکھوں کی بصیرت کو تیز کرتا ہے زہر کو دفع کرتا ہے۔ نقاہت کو دور کرتا ہے۔ یاقوت کے پیالے میں شراب رکھنے سے اس کا نشہ اور تیزی زائل ہو جاتی ہے۔ یاقوت جاری خون کو بند کر دیتا ہے اور اس کے دیکھنے سے بے تابی بڑھتی ہے۔ اس کا کشتہ بھی استعمال کیا جاتا ہے اور مفرح اور بات میں بھی یاقوت شامل کیا جاتا ہے مفرح یاقوتی مشہور یونانی دوا ہے۔

## یاقوت پہننے کے فوائد

ارسطو نے یاقوت کے متعلق تحریر کیا کہ یہ دشمن کو زیر کرتا ہے اور اس کے پہننے سے قوت ارادی اور حوصلہ بلند ہوتا ہے۔ انسان بڑے بڑے کام بغیر کسی جھجک کے کر گزرتا ہے۔ تحفہ عالم شاہی میں تحریر ہے کہ یاقوت رکھنے سے قدر و منزلت بڑھتی ہے اور عزت میں اضافہ ہوتا ہے۔

حضرت ابو عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں یاقوت کا نگینہ پہننا فخر اور کار ثواب ہے۔ بچوں کے گلے میں ڈالنے سے مرض ام الصبیان نہیں ہوتا اگر حاملہ عورت اس کو بازو پر باندھے تو اسقاط حمل کا ڈر نہیں ہوتا ہے اور یاقوت دوم کے۔ لیے مفید ہے۔

حضرت (ا) موسیٰ رضا سے روایت ہے کہ یاقوت کی انگوٹھی تھی جس کی سے پہچاتی ہے یاقوت رفتگار میں ترقی پیدا کرتا ہے خود اعتمادی پیدا کرتا ہے ازدواجی زندگی میں یاقوت بڑا معاون پتھر ہے، زوجین میں پیار و محبت بڑھاتا ہے، زمانہ حال میں بھی یاقوت کی انگوٹھی پہننا نیک شگون ہے اور پختگی کا باعث ہے یہ وفاداری دوستی اور رفاقت کا معاون سمجھا جاتا ہے اور تعلقات بہتر رکھتا ہے فکر اور پریشانی دور کرتا ہے بیروزگاری دور کرتا ہے۔

## یاقوت کی ساخت

سائنس کی روشنی میں یاقوت کی ساخت ان امید پر بنی ہے۔

ا۔ وزن مخصوص Speaific gravity ۴،۱۰، ۴ درجے۔ ۲۔ سختی Hardness ۹۰۰ درجے ۳۔ عکس Refraclive Index ۷۷، ادرجے ۴۔ پگھلنے کا درجہ Melting Point ۳۶۸۶Fo درجے۔

## یاقوت کس لیے مفید ہے

یاقوت کا ستارہ مریخ منگل ہے جن لوگوں کا ستارہ مریخ (منگل) ہے ان کو یاقوت آئے گا، اور جن حضرات کا یہ ستارہ پیدائش کے زائچہ میں کمزور ہو تو اس کو پہنیں ان شاء اللہ اچھے اثرات ظاہر ہوں گے۔

اور جب مریخ ستارہ رجعت میں ہو تو یاقوت پہننے سے مریخ ستارہ کے منحوس اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔ اور اس کو پہننے والا کامیابوں سے ہمکنار ہوتا ہے یاقوت عطارد و دیگر کواکب کے مریخ پر پڑنے والے نحس اثرات کو دور کرتا ہے اور ان کو مسخر کرنے میں مدد کرتا ہے۔

جن لوگوں کی راشی میکھ (حمل) اور برچھک (عقرب) ہو وہ یاقوت پہن کر فائدہ اٹھا سکتے ہیں کیونکہ ان راشیوں کا ستارہ مریخ (منگل) ہے جن لوگوں کے نام کا پہلا حرف چ، چو، چے، ل، ع، آ، ا، نا، ن یا ی ہے ان کا ستارہ مریخ (منگل) ہے یاقوت ان لوگوں کو راس آئے گا۔

یونانی حساب سے جو حضرات جولائی کی پیدائش ہوں یہ ان کا برتھ اسٹون ہے یعنی لائٹی گمینہ ہے۔ کیوں کہ ایسے حضرات اپنی شرافت اور نیکی کی وجہ سے ہمیشہ نقصان اٹھاتے ہیں۔ یہ نگینہ ان کو حالات پر قابو پانے میں پوری طرح ممد و معاون ثابت ہوگا اور ان کو دلی خوشی اور بشاشت حاصل ہوگی علم الاعداد کے اعتبار سے جن لوگوں کے نام کے اعداد یا تاریخ پیدائش کے اعداد ۹ رہوں ان کو یہ نگینہ راس آئے گا۔ پتھر یاقوت اپنے اندر بے پناہ برکتی اور فوائد رکھتا ہے اور اسی لیے اس کا استعمال بکثرت ہوتا ہے۔

دنیا کے کچھ مشہور یاقوت

قدیم ایران کے ساسانی خاندان کے بارے میں تاریخی کتابوں میں لکھا ہے کہ ان کے پاس شطرنج کے مہرے یاقوت اور زمرد کے تھے۔ ماسکو میں زار روس کا تاج عجائب گھر میں موجود ہے جس میں ۱۸۷۷ء میں حاصل کردہ یاقوت جڑا ہوا ہے جو کبوتر کے انڈے کے برابر ہے اور اس کا وزن ۱۱۰ کیرٹ ہے۔

تیموریہ یاقوت: یہ اعلیٰ قسم کا یاقوت ہے جو تاریخ کے مطابق کوہ نور ہیرے کے ساتھ ساتھ رہا ہے۔ ملکہ وکٹوریہ کے تاج Crawn of Sate میں ایک یاقوت جڑا ہوا ہے جو خوبصورتی کے اعتبار سے لاجواب ہے یہ ۱۳۵۷ء شاہی خاندان حاصل کیا گیا تھا۔ شہنشاہ ایران کے پاس بھی ایک قیمتی یاقوت ہے جس کا وزن ۷۲ کیرٹ ہے یہ وہاں کے بادشاہوں کے تاج میں جڑا ہوا ہے۔

مستند روایتوں سے ثابت ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ جو انگوٹھیاں اپنے دست مبارک میں پہنتے تھے ان میں یاقوت کے نگینے کی انگوٹھی بھی شامل تھی۔

ایک نہایت قیمتی اور اعلیٰ قسم کا یاقوت سلطان محمود غزنوی کو ہند کے مشہور سومناتھ کے مندر سے ملا تھا! اس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اس کا وزن ۱۴۵ کیرٹ تھا، سلطان محمود غزنوی نے تاحیات اس کو اپنے پاس رکھا مگر اس کے بعد یہ یاقوت کہاں گیا تاریخ سے کچھ پتا نہیں چلتا ہے۔ عہد خسرو پرویز ۵۹۰ء تا ۶۲۸ء ساسانی خاندان کے بادشاہوں کا تاج سونے کا تھا جس کا وزن ۱۲۰ر پونڈ تھا جس میں چڑیا کے انڈے برابر یاقوت جڑے ہوئے تھے۔

اور کہا گیا ہے کہ سفید یاقوت کی بعض خامیات میں سے ایک یہ بھی خاصی ہے کہ اس کے پہننے والے کا رزق زیادہ ہو جاتا ہے اور خالص سرخ یاقوت کا وزن اگر آدھا قفلہ ہو تو اس کی قیمت چھ مثقال ہے اور اگر اس کا وزن ایک قفلہ ہے تو اس کی قیمت سولہ مثقال ہے۔ اور اگر اس کا وزن ایک مثقال ہو تو اس کے ہر قیراط کی قیمت تین مثقال ہے اور جس یاقوت سرخ کا وزن دو مثقال ہے اس کے ہر قیراط کی قیمت پانچ مثقال ہے اور یاقوت کا وزن جس قدر زیادہ ہوگا اس کی قیمت بھی دوگنی ہو جائے گی اور نیلے رنگ کے یاقوت کی قیمت ہر قفلہ کی چار مثقال ہے اور زرد یاقوت کی قیمت بہ نسبت اس کے آدھی ہے اور سفید یاقوت کی قیمت زرد یاقوت کی قیمت سے آدھی ہے اور یاقوت کی یہ قیمت رغبت و مانگ کے مطابق گھٹتی بڑھتی رہتی ہے اور اسی طرح اس کے جواہرات اور آب و تاب حسن وصفت اور اس کے خالص ہونے پر قیمت کے تعین کا دارومدار ہوتا ہے۔

تشریح:

اصلی اور خالص یاقوت کی قیمت زمانے، وقت اور موقع محل پر موقوف ہے۔ اسی طرح خریدار کی رغبت اور خواہش نے بھی یاقوت کی قیمت متاثر ہوتی ہے۔ موجودہ زمانہ میں یاقوت کی قیمت کافی گراں ہے، لیکن یاقوت جیسے قیمتی نگینے کو خریدنے سے پہلے کسی ماہر جواہرات کو دکھانا ضروری ہے تاکہ دھوکہ سے محفوظ رہ سکیں۔

تمام شد۔

